ہی تمام باطل فرقے جب تک اپنے عقائد کفریہ سے توبہ نہیں کریں گے ہرگز مسلمان نہ ہوں گے چاہے عمر بھر مسجد میں پڑے رہیں ان کا ایک سجدہ بھی قبول نہ ہوگا یہ شریعت کا فیصلہ ہے حکم خداوندی ہے فقیر اپنی طرف سے نہیں کہہ رہا قرآن وحدیث میں یہ حکم اظہر من الشمس ہے۔

## صلح کلی مت بنو:

اکثر صلح کلی عوام کو بہکانے کیلیے یہ کہتے ہیں کہ کافر کو کافر نہ کہنا چاہیے ممکن ہے وہ مسلمان ہو جائے صلح کلی کا یہ کہنا درست نہیں ہے اللہ تعالیٰ اور اسکے رسول ﷺ کا حکم ہے کہ جو شخص جس حالت پر ہو اس کو ویسا ہی سمجھنا چاہیے یعنی مومن کو مومن اور کافر کو کافر اور اگر اسکے خلاف کرے گا یعنی اگر مسلمان کو کافر اور کافر کو مسلمان کہے گ تو خود کافر ہو جائے گا۔ جب تک حق کی حرمت اور باطل کی مذمت نہیں کی جائے گی اس وقت تک حق کی قدر اور باطل سے نفرت نہیں ہو سکتی۔ فقہاء کرام نے اس بات کی تصریح فرمائی ہے کہ کافر کو کافر کہنا واجب ہے۔ (ردالرفضہ از امام اہلسنت)

## قادیانیوں پر سب سے پہلے کفر کا فتویٰ:

مرزا غلام احمد قادیانی اور اسکے متبعین پر سب سے پہلے کفر کا فتویٰ تاجدار اہلسنت مجدد دین وملت امام الشاہ احمد رضا خان صاحب بریلوی نے لگایا اور مرزا کے عقائد پر سخت گرفت فرمائی اسی طرح حضرت حجۃ الاسلام شاہ حامد رضا خان صاحب بریلوی نے بھی ایک مدلل فتویٰ بنام تاریخی "**الصارم الربانی علی اسراف القادیانی**" لکھ کر قادیانیوں کو کیفر کردار تک پہنچایا علمائے اہل سنت والجماعت نے ہر میدان میں قادیانیوں اور دیگر باطل فرقوں کا رڈ کر کے اپنا فرض ادا کیا ہے اور فاتح قادیانیت سیدنا پیر سید مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے تو مرزا قادیانی کا ایسا ناطقہ بند کیا کہ وہ لاہور کا راستہ بھول گیا اور آپ نے مرزا کے رڈ میں "شمس الہدایت" اور "سیف چشتیائی" لکھ کر مسلمانوں پر احسان فرمایا ہے۔ امیر ملت حضرت پیر سید جماعت علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ لاہور تشریف لائے اور ۲۵ مئی ۱۹۰۸ء کی شب مسلمانوں کے جم غفیر میں فرمایا!

> [[ہم کئی روز سے مرزا کے مقابلہ میں آئے ہوئے ہیں پانچ ہزار روپے انعام بھی مقرر کیا ہے کہ جس طرح چاہے وہ ہم سے مناظرہ یا مباہلہ کرے اپنی کرامات اور معجزے دکھائے لیکن وہ نہ آیا لہذا آج میں مجبوراً کہتا ہوں کہ آپ سب صاحبان دیکھیں گے کہ چوبیس گھنٹے میں کیا ہوتا ہے]]۔ آپ اتنے الفاظ کہہ کر بیٹھ گئے رات کو مرزا بیمار ہوا اور دوپہر تک مر گیا۔ (الکاولہ علی مغاویہ ج۳)

تمام علمائے کرام نے اپنے اپنے حلقے میں اپنی استعداد کے مطابق مرزائیت کے خلاف مجاہدانہ کردار ادا کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ تمام کی سعی کو قبول ومنظور فرمائے۔ آمین ثم آمین بجاہ النبی الکریم علیہ الصلوۃ والتسلیم۔

فقیر نے حسن نیت کیساتھ یہ چند اوراق آپ حضرات کیلیے تحریر کیے ہیں کسی صاحب کی دل شکنی اور بے عزتی مقصود نہیں تھی صرف اصلاح مقصود تھی قارئین کرام اگر حسن نیت کیساتھ ٹھنڈے دل سے اس رسالہ نافعہ پر غور فرمائیں گے تو ان شاء اللہ توفیق الٰہی ان کی رفیق بنے گی اور مسئلہ قادیانیت سے متعلق مزید نئے اعتراضات تراشنے کے بجائے ختم نبوت کی حقیقت کو آپ اگر تسلیم کرلیں گے تو ان شاء اللہ در بارِ خداوندی اور بارگاہ مصطفوی ﷺ میں اجر عظیم پائیں گے اس لیے کہ اس کی مخالفت کے بجائے موافقت میں سعادت دارین مضمر ہے اور مغفرت کی اُمید ہے کیونکہ

رحمٰن و مستعان و رؤف و رحیم ہے — اس کے سوا بھلا کوئی ایسا کریم ہے
ایمان بھی دے مراد بھی دے عزوجاہ بھی — روزی بھی بخشے خلد بھی بخشے گناہ بھی

# ماخذ و مراجع


۱) قرآن مجید ۲) بخاری شریف (امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری)
۳) مسلم شریف (امام ابوالحسین مسلم بن حجاج قشیری) ۴) ترمذی شریف (امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی)
۵) مصنف ابن ابی شیبہ (امام ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہ) ۶) المسند احمد (امام احمد بن حنبل)
۷) المستدرک (امام ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ حاکم نیشاپوری) ۸) حلیۃ الاولیاء (امام ابونعیم احمد بن عبداللہ اصفہانی)
۹) دلائل النبوۃ (امام ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ حاکم نیشاپوری) ۱۰) سنن کبریٰ (امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی)
۱۱) سنن دارمی (امام ابوعبداللہ عبدالرحمٰن دارمی) ۱۲) ابن عساکر تاریخ دمشق (امام ابوالقاسم علی بن حسن ابن عساکر)
۱۳) مشکوٰۃ المصابیح (امام ولی الدین تبریزی) ۱۴) تفسیر صاوی (علامہ احمد بن محمد صاوی مالکی)
۱۵) تفسیر ابن کثیر (علامہ حافظ عمادالدین ابن کثیر) ۱۶) تبیان القرآن (علامہ غلام رسول سعیدی)
۱۷) فتاویٰ حدیثیہ (علامہ شہاب الدین احمد بن حجر ہیتمی مکی) ۱۸) تذکرۃ الحفاظ (امام ابوعبداللہ شمس الدین محمد الذہبی)
۱۹) شرح شفاء (علامہ علی بن سلطان ملا علی قاری) ۲۰) فتاویٰ کبریٰ (شیخ ابوالعباس تقی الدین ابن تیمیہ)
۲۱) ردالمختار (سید محمد امین ابن عابدین شامی) ۲۲) سفرنامہ ابن بطوطہ (ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ بن محمد ابراہیم ابن بطوطہ)
۲۳) خاتم النبیین (مصباح الدین) ۲۴) ائمہ تلبیس (علامہ ابوالقاسم رفیق دلاوری)
۲۵) سیرت رسول عربی (علامہ نور بخش توکلی) ۲۶) دیوبندی مذہب (علامہ غلام مہر علی صاحب گولڑوی)
۲۷) ردالرفضہ (اعلیحضرت امام احمد رضا خان بریلوی) ۲۸) ضرب کلیم (علامہ ڈاکٹر محمد اقبال شاعر مشرق)
۲۹) احمدیت کے نام پر دھوکہ (علامہ مشتاق احمد چشتی) ۳۰) شرح مواہب الدنیہ (علامہ محمد بن عبدالباقی زرقانی)
۳۱) کتاب امام اعظم ابوحنیفہ (مفتی عزیز الرحمٰن دیوبندی) ۳۲) الافاضات الیومیہ (اشرف علی تھانوی)

۳۳)فتاویٰ رشیدیہ (رشید احمد گنگوہی)   ۳۴)تقویۃ الایمان (اسماعیل دہلوی)

۳۵)الدررالکامنہ (شیخ ابن حجر عسقلانی)   ۳۶)تفسیر مظہری (علامہ قاضی ثناء اللہ پانی پتی)

## مرزا غلام احمد قادیانی اور دیگر مرزائیوں کی کتب کے حوالہ جات

۱)حقیقۃ الوحی
۲)تریاق القلوب
۳)ضمیمہ انجام آتھم
۴)ایک غلطی کا ازالہ
۵)اربعین
۶)نزول المسیح
۷)حجۃ اللہ
۸)اخبار الحکم
۹)شحنۂ حق
۱۰)انوار خلافت
۱۱)براہین احمدیہ
۱۲)دافع البلاء
۱۳)نجم الہدیٰ
۱۴)چشمہ معرفت وتجلیات الٰہیہ
۱۵)جماعت کیلیے نصیحت
۱۶)مکاشفات مرزا
۱۷)ملفوظات احمدیہ
۱۸)اسلامی ٹریکٹ
۱۹)الفضل
۲۰)سیرۃ المہدی
۲۱)فتاویٰ احمدیہ
۲۲)خودنوشتہ حالات میر ناصر
۲۳)درثمین
۲۴)تذکرہ
۲۵)البشریٰ
۲۶)کشتی نوح
۲۷)تبلیغ رسالت
۲۸)اعجاز احمدی
۲۹)خطبہ خلیفہ الفضل
۳۰)انوار الحق
۳۱)پیغام صلح
۳۲)تبلیغ رسالت
۳۳)اخبار البدر ۱۹۰۶ء
۳۴)مکتوبات احمدیہ
۳۵)آئینہ کمالات اسلام
۳۶)ازالہ اوہام
۳۷)تاریخ احمدیت لاہور
۳۸)تحدیث نعمت

☆☆☆☆   ☆☆☆☆   ☆☆☆☆

# قادیانیت یعنی شیطانیت

مولانا محمد شہزاد قادری ترابی

قادیانیوں اور مسلمانوں کے درمیان اختلاف کا آغاز بیسویں صدی کی ابتدا سے ہوا۔انیسویں صدی کے اختتام تک اگرچہ مرزا غلام احمد قادیانی مختلف قسم کے دعوے کرتا رہتا تھا جنکی بناپر مسلمانوں میں قادیانیوں کے خلاف بے چینی پیدا ہو چکی تھی۔مگر اس وقت تک مرزا غلام احمد قادیانی نے کوئی صریح دعویٰ نہیں کیا تھا۔مگر ۱۹۰۲ء میں یہود ونصاریٰ کی سرپرستی سے مرزا غلام قادیانی نے صریح نبوت کا جھوٹا دعویٰ کیا۔دعویٰ کرنے کے بعد برٹش حکومت نے اس خبیث کے جھوٹے دعووں کو خوب پانی دے کر مضبوط کیا۔جس کی وجہ سے عام مسلمانوں اور قادیانیوں میں اختلافات شدید ہو گئے۔

قادیانیوں کا مؤقف ذرا دل تھام کر پڑھیے:

۱)کُل مسلمانوں نے مجھے قبول کر لیا ہے اور میری دعوت کی تصدیق کر لی ہے مگر کنجریوں اور بدکاروں کی اولاد نے مجھے نہیں مانا۔(بحوالہ آئینہ کمالات ص۵۴)

۲)جو شخص میرا مخالف ہے وہ عیسائی، یہودی، مشرک اور جہنمی ہے۔(بحوالہ نزول المسیح ص۴ تذکرہ ص۲۲۷)

۳)جو شخص ہماری فتح کو نہیں مانے گا(یعنی نبوت کے دعووں کو تسلیم نہیں کرے گا) تو صاف سمجھا جائے گا کہ اس کو ولد الحرام بننے کا شوق ہے۔(بحوالہ انوارالاسلام ص۳۰)

قادیانیوں کے خلاف سب سے پہلے کفر کا فتویٰ اعلیٰ حضرت امام اہلسنت مولانا الشاہ احمد رضا خان صاحب بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے دیا۔جس کی تمام علماء کرام اور مفتیان کرام نے تائید کی۔اعلیٰ حضرت نے تن تنہا یہ قدم اٹھایا جو یہ ثابت کرتا ہے کہ آپ ہمیشہ حضورﷺ کی محبت میں فتوے دیا کرتے تھے الغرض کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے قادیانی جیسے فتنے کو بے نقاب کیا۔

علماء اہلسنت خصوصاً شاہ احمد نورانی صدیقی، علامہ عبدالمصطفیٰ الازہری، حضرت علامہ عبدالستار خان نیازی سید شاہ تراب الحق قادری صاحب کی دن رات کی محنتوں سے آخر کار حکومت مملکت خداداد پاکستان نے ۷ستمبر ۱۹۷۴ء کے مبارک دن قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دیا۔

## قادیانیوں کے ناپاک عزائم:

شہر کراچی اپنی جغرافیائی اہمیت کے حوالے سے بین الاقوامی طاقتوں کی دلچسپی کا مرکز بن چکا ہے۔اور اسکے اسلامی تشخص کو مجروح کرنے کی سازشیں اپنے عروج پر ہیں۔ایک طرف این جی اوز فلاح و بہبود کی آڑ میں گمراہی کا جال بچھائے ہوئے ہیں۔دوسری طرف آغا خانی اپنی کمیونٹی کو مضبوط کرنے میں لگے ہوئے ہیں۔تیسری طرف عیسائی مشنری کی سرگرمیاں

پورے زور وشور سے جاری ہیں اور پچھلے چند ماہ سے قادیانی بھی کھل کر سامنے آ گئے ہیں اور ان کی خفیہ و اعلانیہ سرگرمیاں پورے شہر بالخصوص ضلع وسطی میں اپنے عروج پر ہیں۔ بدقسمتی سے شہر کے حالات اور ناسور کی طرح پھیلتی ہوئی بے روزگاری ان سرگرمیوں میں بے حد مددگار ثابت ہو رہی ہے اور لوگ روٹی کے چند ٹکڑوں اور تھوڑے روپوں کی خاطر ایمان جیسی بیش بہا اور انمول دولت مجبوراً بیچنے پر آمادہ ہو گئے ہیں۔ قادیانی غریب اور سادہ لوح عوام کو بہکا کر اور پیسوں کا لالچ دے کر قادیانی بنانے میں مصروف عمل ہیں۔

## شہر کراچی میں قادیانیوں کے مراکز:

اسوقت شہر کے مختلف علاقوں شاہ فیصل کالونی، گلستان جوہر، گلشن ایف، بی ایریا، لانڈھی، اورنگی، بلدیہ، صدر اور دوسرے مصروف علاقے قادیانیوں کی سرگرمیوں کے مراکز کی حیثیت اختیار کر چکے ہیں۔ ذرائع کے مطابق یہ تمام مراکز ایف بی ایریا بلاک نمبر ۱ میں واقع خورشید میموریل ہال سے متصل قادیانی مرکز مجلس خدام الاحمدیہ عزیز آباد سے کنٹرول کئے جاتے ہیں۔

## عام مسلمانوں کو بہکانے کا طریقہ:

قادیانیوں نے عام مسلمانوں کو دھوکہ دینے کے لیے اسلامی اصطلاحوں کے استعمال کو اپنا شعار بنا رکھا ہے جبکہ شہر میں قائم اکثر قادیانی عبادت گاہوں میں باقاعدہ محراب و منبر اور گنبد و مینار تعمیر کر کے انہیں مساجد کے مشابہ بنا دیا گیا ہے تاکہ عام مسلمان اسے مسجد سمجھ کر نماز کے لیے اس میں داخل ہو جائے اور اس طرح اپنے ایمان اور نماز کو نادانستگی میں ضائع کر بیٹھے۔

## قادیانیوں کو یہودیوں کی سرپرستی حاصل ہے:

ذرائع کے مطابق جماعت الاحمدیہ کا مرکز ۱۸ گریس ہال ایس ڈبلیو 5.18 کیو ایل میں قائم ہے اور اسکا ٹیلی فون نمبر 10.8708517 ہے۔ جماعت الاحمدیہ کا مرکزی امیر طاہر احمد قادیانی جو کہ اس وقت قادیانیوں کا سربراہ ہے اور یہ لندن میں ہی رہتا ہے اور وہیں سے دنیا بھر میں قادیانیوں کی سرگرمیوں کو کنٹرول کیا جاتا ہے۔ لندن ہی سے ایم ٹی اے چینل بھی نشر کیا جاتا ہے جس میں ملعون مرزا طاہر احمد قادیانی کا خطاب، مردود غلام احمد قادیانی کے حالات زندگی اور اسکی گمراہ کن تعلیمات چوبیس گھنٹے دنیا بھر میں نشر کی جاتی ہیں۔ ذرائع کے مطابق مرزا طاہر نے قادیانیوں کو اس سال کے آخر تک کے لیے دو کروڑ لوگوں کو بیعت (گمراہ) کرنے کا ٹارگٹ دیا ہے (مرزا طاہر چند سال پہلے واصل جہنم ہو چکا ہے آج کل قادیانیوں کا امیر جماعت مرزا مسرور احمد ہے۔ ظفر سلطانی)

## قادیانیت کی تعلیم کے لیے دفاتر:

ربوہ کی انتظامیہ کے زیر اہتمام دفاتر مجلس خدام الاحمدیہ پاکستان 212685 دفتر مجلس انصار اللہ پاکستان 212982 دفتر لجنہ اماء اللہ پاکستان (خواتین ونگ) 212600 روزنامہ الفضل (قادیانیت کا پرچار) 213029 فضل عمر (ملعون مرزا غلام احمد کا الہامی نام) ہسپتال 970.115 جامعہ احمدیہ (جہاں ملک بھر سے قادیانی اور مسلمان بچوں کو قادیانیت کی تعلیم دی جاتی ہے) 21317 کے دفاتر چلائے جاتے ہیں۔

## قادیانی عقائد کا پرچار:

ذرائع کے مطابق شاہ فیصل کالونی میں قادیانیہ بیت المبارک، قادیانی سرگرمیوں کا فعال مرکز ہے۔اس مرزا واڑے کا انتظام وہاں کے صدر اسحاق کی ذمہ داری ہے جو اس مرزا واڑے کے بالکل سامنے ہی رہائش پذیر ہے اور اسکے گھر سے متصل ایک قادیانی گیسٹ ہاؤس قائم ہے جس میں اندرون سندھ سے پسماندہ اور غریب سندھی مرد و خواتین کو علاج و معالجے اور نوکریوں کا لالچ دے کر لایا جاتا ہے اور انھیں شہر کے مختلف مرزا واڑوں میں جا کر قادیانی عقائد سے متعلق تعلیم و تربیت دی جاتی ہے اور مسلمانوں سے ایمان کی دولت چھین لی جاتی ہے۔

## جہاد منسوخ کر دیا گیا:

مرزا غلام احمد قادیانی نے جب نبوت کا دعویٰ کیا اسکے بعد سب سے پہلے اس نے یہ اعلان کیا کہ اے مسلمانوں! تم سے جہاد منسوخ کر دیا گیا یہ تو اُس وقت تھا اب اسکی کیا ضرورت ہے؟ پس خاموشی کے ساتھ انگریز سرکار کی پیروی کرو۔

## لمحہ فکریہ:

اے میرے محترم عزیز مسلمانو!

قادیانی فتنہ دیمک کی طرح اسلام کی جڑوں کو کھوکھلا کر رہا ہے۔یہ لوگ اسلام کے ساتھ ساتھ پاکستان کے بھی سخت دشمن ہیں۔قادیانی لندن اور امریکہ میں بیٹھ کر اسلام مسلمانوں اور پاکستان کے خلاف پلان بناتے ہیں۔حکومت وقت کو بھی ہوش کے ناخن لینا چاہئیں کہ ان بدمذہبوں کو اتنی ڈھیل دی ہوئی ہے کہ وہ کھلے عام اپنے باطل مذہب کا پرچار کرتے پھر رہے ہیں۔

اے میرے بھائیو!

آج ہم چین کی نیند سو رہے ہیں تعیّشات کا شکار ہو گئے ہیں اور یہ لوگ ہمارے سیدھے سادھے مسلمانوں کو مال و دولت دے کر خرید لیتے ہیں۔آج آپ اپنی آنکھوں سے دیکھ سکتے ہیں کہ کراچی کے سب سے مہنگے علاقے ڈیفنس میں

قادیانیوں کے بنگلوں کی اکثریت ہے۔ یہ لوگ مال ودولت اور جوان لڑکیاں دے کر مسلمانوں کے ایمان کو لوٹتے ہیں۔ حال ہی میں اس وقت کے قادیانیوں کے سربراہ نے انٹرنیٹ پر یہ اعلان کیا کہ اس وقت دنیا میں قادیانیوں کی تعداد ایک کروڑ تک پہنچ چکی ہے۔

اے میرے بھائیو!

یہ سب کے سب کون تھے؟ یہ سب صحیح العقیدہ مسلمان تھے۔ مگر ہماری غفلت کی وجہ سے قادیانی ہو گئے۔ قادیانیوں نے انٹرنیٹ پر حضورﷺ کے خلاف، اسلام کے خلاف پروپیگنڈہ شروع کر رکھا ہے۔ جس نے ہزاروں مسلمانوں کے ایمان کو متزلزل کر دیا ہے۔ اب ہمیں غفلت کی نیند سے بیدار ہونا ہوگا اور اپنے دین کو بچانے کے لیے جدو جہد کرنی ہوگی ورنہ اسکے نقصان بہت زیادہ ہو سکتے ہیں۔

اے میرے اللہ عزوجل! اپنے پیارے حبیبﷺ کے صدقے ہم سب مسلمانوں کی جان مال عزت وآبرو بالخصوص عقیدے وایمان کی حفاظت فرما۔ آمین ثم آمین بجاہ حبیبک سید المرسلینﷺ

اپنے شہزاد کو یہ قوت دو کہ بدعقیدگی کی کرے روک تھام
اس ناتوا پر رکھ دو اپنا دست شفقت یا رسول اللہ

☆☆☆☆ ☆☆☆☆ ☆☆☆☆

القرآن

تو ان سے فرما دو آؤ ہم بلائیں اپنے بیٹے اور تمہارے بیٹے اور اپنی عورتیں اور تمہاری عورتیں اور اپنی جانیں اور تمہاری جانیں پھر مباہلہ کریں تو جھوٹوں پر اللہ کی لعنت ڈالیں۔ (سورۂ آل عمران آیت نمبر ۶۱)



قادیانی دجال کے خلاف نبرد آزما صف اول کے مجاہد
اعلیٰ حضرت محدث بریلوی کے تین معرکۃ الآرا رسائل کی تسہیل۔

# قادیانیوں کو مباہلے کا کھلا کھلا چیلنج

مؤلف
علامہ مولانا محمد ناصر الدین ناصر عطاری

# انتساب

میں اپنی اس ادنیٰ سی خدمت دینی کو اپنے پیارے "بابا" کے نام کرتا ہوں جن کی شفقتوں کے باعث آج نجانے کتنے بھٹکے ہوؤں کو ہدایت نصیب ہوئی کتنے گمراہوں کو راہِ ہدایت ملی جن کی تعلیم و ترتیب نے نجانے مجھ جیسے کتنوں کو خوابِ غفلت سے جگا کر کچھ پڑھنے لکھنے کے قابل بنایا آپ اس تالیف میں جو بھی خوبی ملاحظہ فرمائیں اس کو میرے "بابا" کی طرف منسوب کر دیں اور جہاں غلطی، کوتاہی پائیں اس کو میری کم علمی اور کم عقلی پر محمول کریں۔

محمد ناصر الدین ناصر مدنی عطاری غفرلہ

## پیش لفظ

پاکستان میں قانون توہین رسالت کی منسوخی کیلئے دنیا بھر کے عیسائی، یہودی اور پاکستان میں موجود ان کے ایجنٹ بہت شور شرابہ کررہے ہیں۔ [1]

### سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ قانون توہین رسالت ہے کیا؟

مملکتِ اسلامیہ پاکستان کے آئین کے دفعہ 295c کے تحت سیّد الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام میں سے کسی بھی نبی کی توہین و تنقیص کی ممانعت کی گئی ہے اور کسی بھی توہین رسالت کے مرتکب مجرم کو جرم ثابت ہونے پر سزائے موت دی جائے گی یہ قانون کسی بھی مذہب کے خلاف امتیازی سلوک رکھنے کیلئے نہیں بنایا گیا اس کی زد میں وہی آئے گا جو تمام انبیاء علیہم السلام میں سے کسی بھی ایک نبی ورسول کی توہین و تنقیص کا مرتکب ہو خواہ وہ مسلمان کہلاتا ہو یا عیسائی یہودی ہو یا بت پرست ہر باشعور منصف مزاج آدمی اس قانون کی اہمیت ضرورت اور افادیت کو سمجھ سکتا ہے اسی قانون کی موجودگی میں کسی بھی فرد کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ کسی کو توہین رسالت کے الزام میں ازخود قتل کردے بلکہ اس قانون کے تحت لازم یہ ہے کہ ایسے ملزم کے خلاف City Court میں کیس دائر کیا جائے اور کورٹ یہ فیصلہ کرے کہ یہ واقعی مجرم ہے یا نہیں اگر جرم ثابت ہو جائے اور فیصلہ اس کے خلاف ہو جائے تو اس کو High Court اور پھر Supreme Court جانے کا حق حاصل ہے۔

محترم قارئین! اسلام دینِ فطرت ہے فطرت انسانی اس بات کو پسند نہیں کرتی جس کو ہم پسند کریں جس کی ہم عزت کریں جس سے ہم محبت کریں اس کی کوئی توہین و تنقیص کرے الحمد للہ کیونکہ تمام مسلمان تمام انبیاء علیہم السلام سے محبت کرتے ہیں اس لئے وہ کسی بھی نبی کی توہین و تنقیص برداشت نہیں کرسکتے دشمنان توہین رسالت فطرت انسانی کے خلاف باتیں بنانا بند کردیں۔

کیا دشمنان قانون توہین رسالت آزادی اظہار کے اتنے ہی قائل ہیں کہ<br>جس کے جو جی میں آئے کہتا پھرے؟ جس کا جو دل چاہے کرتا پھرے؟

اگر ان کا جواب ہاں میں ہے تو ہر شخص آزاد ہے جس کا جو جی چاہے کرتا پھرے اور جو شخص جو بات صحیح سمجھتا ہے وہ کہنے کا حق رکھتا ہے تو پھر ہمارے ان سے چند سوال ہیں جن کے جواب وہ (دشمنان قانون توہین رسالت) نہ دے پائیں گے۔

---

[1] ۱۷/ستمبر ۲۰۰۹ء روزنامہ ایکسپریس کراچی ملاحظہ فرمائیں۔ حکومت پنجاب کے ایک صوبائی ذمہ دار کا بیان: "توہین رسالت کا قانون ختم ہونا چاہئے"۔ دوسرے دن کا بیان: "میں فتوؤں سے نہیں ڈرتا چاہے، کچھ ہو جائے قانون توہین رسالت ختم ہو کر رہے گا"۔

- کیاپاکستان کا قومی پرچم آپ کیلئے اہم نہیں؟ کیا اس کی توہین کی جاسکتی ہے؟
- کیا چیف جسٹس کی توہین کی جاسکتی ہے؟ان کو برا بھلا کہا جاسکتا ہے؟
- کیا ملک کے وزیر اعظم اور صدر کو برا بھلا کہا جاسکتا ہے؟
- کیا اس ملک میں ہتک عزت کا قانون موجود نہیں؟
- کیا پاکستانی حکمران، امریکی صدر بلکہ کسی معمولی امریکی سفیر کی توہین (مثلاً جوتا مارنا) برداشت کرلیں گے؟

اگر برداشت نہیں کرسکتے تو ہمارا سوال یہ ہے کہ کیا انبیاء علیہم السلام کی شان امریکہ کے صدر سے بھی کم ہے (معاذ اللہ) جو آپ یہ برداشت کر نہیں سکتے مگر توہین رسالت برداشت کرنے کیلئے تیار نظر آتے ہیں اگر پھر بھی ڈھٹائی کے ساتھ یہ مطالبہ جاری رہا کہ "قانون توہین رسالت" ختم کر دیا جائے تو ہم بھی یہ مطالبہ کرنے کا حق رکھتے ہیں کہ مندرجہ بالا باتوں کے بارے میں سوچا جائے اور مندرجہ بالا تمام امتیازی قوانین ختم کئے جائیں پھر بعد میں ہم سے بات کی جائے مگر آپ یہ قوانین ہرگز ختم نہ کرسکیں گے تو پھر آپ یہ بھی سن لیں کہ آپ قانون توہین رسالت بھی ختم نہ کرسکیں گے ہم ہر قسم کے مصائب برداشت کرسکتے ہیں مگر انبیاء علیہم السلام کی توہین و تنقیص برداشت نہیں کرسکتے۔

ہم تمام عیسائیوں اور یہودیوں سے پوچھتے ہیں کہ آخر وہ پاکستان میں "قانون توہین رسالت" کیوں ختم کروانا چاہتے ہیں جبکہ برطانیہ میں 1860ء سے ایک قانون کے تحت حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حوالے سے توہین رسالت کا قانون موجود ہے اس کا جواب یہ ہے کہ وہ (دشمنان قانون رسالت) اپنے ناجائز بچے، اپنی اولاد کیلئے فکر مند ہیں وہ قادیانیوں کیلئے راہ ہموار کرنا چاہتے ہیں عیسائی اگر اتنے بے غیرت بنتے ہیں تو ان کی مرضی کہ مرزا قادیانی کے اس قول جس میں اس نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو (معاذ اللہ) کنجری کی اولاد قرار دیا۔ سن کر بھی صرف اور صرف اسلام دشمنی میں مرزائیوں کی ہر طرح مدد کرتے رہے کہ یہ سادہ لوح مسلمانوں کو بیوقوف بنا کر ان کے ایمان کو تباہ و برباد کردیں۔

لیکن واللہ باللہ تاللہ مسلمان غیرت مند ہیں وہ ان عیسائیوں کی طرح جنھوں نے اسلام دشمنی میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی عزت و ناموس کی پرواہ نہ کی مگر مسلمان تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور دیگر تمام انبیاء علیہم السلام سے محبت کرتے ہیں۔ ہم کسی بھی نبی کی توہین و تنقیص برداشت نہیں کرسکتے یہ ہمارے ایمان کا تقاضا ہے پاکستان بھر کے کروڑوں مسلمان قانون توہین رسالت کیلئے اپنا سب کچھ قربان کردیں گے لیکن اس قانون کو ختم نہیں ہونے دیں گے۔

چنانچہ فقیر کی زیر نظر کتاب بنام "قادیانیوں کو مباہلہ کا کھلا کھلا چیلنج" اسی کاوش کا ایک حصہ ہے تاکہ سادہ لوح مسلمان اس کتاب کو اور اس میں شامل کئے گئے قادیانیوں کے مکر و فریب سے بھرپور چیلنج کو پڑھ کر ان کی مکاری سے آگاہی حاصل کریں اور پوری شد و مد کے ساتھ نا صرف ان کے چیلنج کا منہ توڑ جواب دیں بلکہ قانون توہین رسالت کی حمایت میں علمائے اہلسنّت کا بھرپور ساتھ دیں۔

## مرزا کے چند کفریات و گستاخانہ کلمات ایک نظر میں

**دعویٰ خدائی:۔**

رایتنی فی المنام عین الله وتیقنت اننی هو (آئینہ کمالات اسلام، صفحہ ۵۶۴)

میں نے نیند میں خود کو ہو بہو اللہ دیکھا اور مجھے یقین ہو گیا کہ میں وہی اللہ ہوں۔

**اللہ عزّوجل کا بیٹا ہونے کا دعویٰ:۔**

مرزا لکھتا ہے کہ اس سے اللہ عزّوجل نے فرمایا:۔

انت بمنزلة ولدی (حقیقۃ الوحی، صفحہ ۸۶)

تم میرے بیٹے کی جگہ ہو۔

**بشارت کیا گیا رسول ہونے کا دعویٰ:۔**

آیت مبشرا برسول یاتی من بعدی اسمه احمد (خطبہ الہامات، صفحہ ۶۷۳)

میں جس احمد کی بشارت دی گئی وہ "احمد" مرزا قادیانی ہے۔

**نبی ہونے کا دعویٰ:۔**

میں محدث ہوں اور محدث بھی ایک معنی سے نبی ہوتا ہے۔ (توضیح مرام، صفحہ ۹)

**رسول ہونے کا دعویٰ:۔**

سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔ (دافع البلاء، مطبوعہ ریاض ہند، صفحہ ۹)

**حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شان میں گستاخی:۔**

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو ..... اس سے بہتر غلام احمد ہے۔ (دافع البلاء، صفحہ ۱۷)

## نبیوں کی شان میں گستاخی:۔

(الف) میں بعض نبیوں سے بھی افضل ہوں۔ (اشتہاد معیاد الحق)

(ب) ایک زمانے میں چار سو نبیوں کی پیشگوئی غلط ہوئی اور وہ جھوٹے۔ (ازالہ اوہام، ریاض الہند، صفحہ ۲۳۴)

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شان مبارکہ میں بے ادبی و گستاخی

- یہود (عیسیٰ علیہ السلام) کے بارے میں ایسے قوی اعتراض رکھتے ہیں کہ ہم بھی جواب میں حیران ہیں بغیر اس کہ یہ کہہ دیں کہ ضرور عیسیٰ نبی ہیں کیونکہ قرآن نے اس کو نبی قرار دیا ہے اور کوئی دلیل ان کی نبوت پر قائم نہیں ہو سکتی بلکہ ابطال نبوت پر کئی دلائل قائم ہیں۔ (اعجاز احمدی، صفحہ ۱۳)
- کبھی آپ کو شیطانی الہام بھی ہوتے ہیں۔ (اعجاز احمدی، صفحہ ۲۴)
- ان کی اکثر پیشگوئیاں غلطی سے پُر ہیں۔ (اعجاز احمدی، صفحہ ۲۴)
- کیا اس کے سوا کسی اور چیز کا نام ذِلت ہے کہ جو کچھ اس نے کہا وہ پورا نہ ہوا۔ (رسالہ ضمیمہ انجام آتھم، صفحہ ۲۷)
- آپ (یعنی عیسیٰ علیہ السلام) کا کنجریوں سے میلان اور صحبت بھی شاید اسی وجہ سے ہو کہ جدی مناسبت درمیان ہے (یعنی آپ بھی ایسوں کی اولاد تھے) ورنہ کوئی پرہیز گار انسان ایک جوان کنجری کو یہ موقع نہیں دے سکتا کہ وہ اس کے سر پر اپنے ناپاک ہاتھ لگا دے اور زِنا کاری کی کمائی کا پلید عطر اس کے سر پر ملے اور اپنے بالوں کو اس کے پیروں پر ملے سمجھنے والے سمجھ لیں کہ ایسا انسان کس چلن کا آدمی ہو سکتا ہے۔ (رسالہ ضمیمہ انجام آتھم، صفحہ ۷)
- آپ (یعنی عیسیٰ علیہ السلام) کا خاندان بھی نہایت پاک و مطہر ہے تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زِنا کار اور کسبی عورتیں تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ہوا۔ (رسالہ ضمیمہ انجام آتھم، صفحہ ۷)

## حضرت موسیٰ علیہ السلام کی شان میں گستاخی

- کامل مہدی (ہدایت دینے والے) نہ موسیٰ تھا نہ عیسیٰ۔ (اربعین نمبر ۲، صفحہ ۱۳)

## خاتونِ جنت حضرت بی بی فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی شان میں گستاخی

- حضرت فاطمہ نے کشفی حالت میں اپنی ران پر میرا سر رکھا اور مجھے دکھایا کہ میں اس میں سے ہوں۔ (ایک غلطی کا ازالہ حاشیہ، صفحہ ۱۱)

## مولائے کائنات مولا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شان میں گستاخی

- پرانی خلافت کا جھگڑا چھوڑو اب اپنی نئی خلافت لو ایک زندہ علی۔ (مرزا قادیانی) تم میں موجود ہے اس کو چھوڑتے ہو اور مردہ علی کو تلاش کرتے ہو۔ (ایک غلطی کا ازالہ حاشیہ، صفحہ ۱۱)

## عام مسلمانوں کی شان میں گستاخیاں اور بد زبانیاں

- دشمن ہمارے بیابانوں کے خنزیر ہوگئے اور ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ گئیں۔ (نجم الہدیٰ، صفحہ ۱۰)
- کنجریوں کے بچوں کے بغیر جن کے دلوں پر اللہ نے مہر لگادی ہے باقی سب میری نبوت پر ایمان لاچکے ہیں۔ (آئینہ کمالات، صفحہ ۵۴۷)
- کذاب خبیث بچھو کی طرح نیش زن اے گولڑہ کی سرزمین تجھ پر خدا کی لعنت ہو تو ملعون کے سبب ملعون ہوگئی۔ (نزول المسیح، صفحہ ۷۵)

محترم قارئین! آپ نے ابھی ایک جھوٹے دجّال کی گستاخیاں و بدزبانیاں ملاحظہ کیں۔ آیئے اب اس کے چیلوں کا جھوٹ اور مکر و فریب پر مبنی ایک چیلنج پڑھنے کی دعوت دیتا ہوں جو انہوں نے مسلمانانِ اسلام کو دیا۔ آپ اسے پڑھئے اور ان فریبیوں کی دروغ گوئی ملاحظہ کیجئے۔

# جماعتِ احمدیہ عالمگیر کی طرف سے
# دنیا بھر کے معانِدین اور مکفِّرین اور مکذِّبین
# کو مباہلے کا کھلا کھلا چیلنج

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جب سے حکومتِ پاکستان نے جماعتِ احمدیہ کا یہ بنیادی مذہبی اور انسانی حق غصب کیا ہے کہ وہ اپنے دعاوی اور ایمان کے مطابق اسلام کو اپنا مذہب قرار دے، اس وقت سے حکومتِ پاکستان کی سرپرستی میں مسلسل جماعتِ احمدیہ کے خلاف نہایت جھوٹے اور شرانگیز پراپیگنڈہ کی ایک عالمگیر مہم جاری ہے۔ قرآن حکیم کی تعلیم کی صریح خلاف ورزی کرتے ہوئے احمدیت کو قادیانیت اور مرزائیت کے فرضی ناموں سے پکارا جارہا ہے۔ اسی طرح ایک فرضی مذہب بنا کر جماعتِ احمدیہ کی طرف منسوب کیا جارہا ہے جو ہرگز جماعتِ احمدیہ کا مذہب نہیں۔

کذب اور افتراء کی اس نہایت شرانگیز عالمی مہم میں صدرِ پاکستان جناب محمد ضیاء الحق صاحب کا ہاتھ بٹانے میں علماء کے بعض مخصوص طبقات نمایاں طور پر پیش پیش ہیں۔ اسی طرح مختلف سطح پر حکومت کے نمائندگان اور کل پُرزوں کے علاوہ نام نہاد شریعت کورٹ کے جج صاحبان بھی اس مہم میں واضح طور پر ملوث ہوچکے ہیں۔

کذب و افتراء کی اس عالمی مہم کو ہم دو حصوں میں تقسیم کرسکتے ہیں۔

اوّل، حضرت بانیٔ سلسلہ احمدیہ کی ذات کو ہر قسم کے ناپاک حملوں کا نشانہ بنانا آپ کے تمام دعاوی کی تکذیب کرنا، آپ کو مفتری اور خدا پر جھوٹ بولنے والا، دجّال اور فریبی قرار دینا اور آپ کی طرف ایسے فرضی عقائد منسوب کرنا جو ہرگز آپ کے عقائد نہیں تھے۔

دوسرا پہلو، آپ کی قائم کردہ جماعت پر سراسر جھوٹے الزامات لگانے اور اس کے خلاف شرانگیز پراپیگنڈہ کرنے سے تعلق رکھتا ہے۔ مسلسل جماعت احمدیہ کی طرف ایسے عقیدے منسوب کئے جارہے ہیں جو ہرگز جماعتِ احمدیہ کے عقیدے نہیں۔ اسی طرح جماعت احمدیہ اور امام جماعتِ احمدیہ کو سراسر ظلم اور تعدی کی راہ سے بعض نہایت سنگین جرائم کا مرتکب قرار دے کر پاکستان اور بیرونی دنیا میں بدنام کرنے کی مہم چلائی جارہی ہے۔

یہ جھگڑا بہت طول پکڑ گیا ہے اور سراسر یکطرفہ مظالم کا یہ سلسلہ بند ہونے میں نہیں آرہا جماعتِ احمدیہ نے ہر لحاظ سے صبر کا نمونہ دکھایا اور محض للہ ان یکطرفہ مظالم کو مسلسل حوصلے سے برداشت کیا اور جہاں تک ظالموں کو سمجھانے کا تعلق ہے ہر پُرامن ذریعہ کو اختیار کرتے ہوئے معاندین و مکذبین کے آئمہ کو ہر رنگ میں سمجھانے کی کوشش کی اور ایسی حرکتوں کے عواقب سے متنبہ کیا اور خوب کھلے لفظوں میں باخبر کیا کہ تم یہ ظلم محض جماعتِ احمدیہ پر نہیں بلکہ عالم اسلام اور خصوصیت سے پاکستان کے عوام پر کر رہے ہو اور دھوکہ اور فریب سے ان کو ان مظالم میں بالواسطہ یا بلاواسطہ شریک کر کے خدا تعالیٰ کی ناراضگی کا مورد بنا رہے ہو اور دن بدن جو نت نئے مصائب پاکستان کے غریب عوام پر ٹوٹ رہے ہیں ان کے اصل ذمہ دار تم ہو اور یہ مصائب خدا تعالیٰ کی بڑھتی ہوئی ناراضگی کے آئینہ دار ہیں لیکن افسوس کہ ظلم کرنے والے ہاتھ رُکنے کے بجائے ظلم و تعدی میں مزید بڑھتے چلے گئے اور اب معاملہ اس حد تک پہنچ چکا ہے کہ جماعتِ احمدیہ اس ظلم کو مزید برداشت نہیں کر سکتی لہٰذا ایک لمبے صبر اور غور و فکر اور دعاؤں کے بعد میں بحیثیت امام جماعتِ احمدیہ، یہ فیصلہ کرتا ہوں کہ تمام مکذبین اور معاندین کو جو عمداً اس شرارت کے ذمہ دار ہیں خواہ وہ کسی طبقہ سے تعلق رکھتے ہوں قرآنی تعلیم کے مطابق کھلم کھلا مباہلے کا چیلنج دوں اور اس قضیہ کو اس دعا کے ساتھ خدا تعالیٰ کی عدالت میں لے جاؤں کہ خدا تعالیٰ ظالموں اور مظلوموں کے درمیان اپنی قہری تجلّی سے فرق کر کے دکھادے۔

ہم ان دونوں پہلوؤں کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے دو طریق پر مباہلہ کا چیلنج شائع کر رہے ہیں ہر مکذِّب، مُکفِّر کو کھلی دعوت ہے کہ مباہلہ کے جس چیلنج کو چاہے قبول کرے اور میدان میں نکلے تاکہ دنیا بھر کے سادہ لوح مسلمان یا ایسے علماء اور عوام الناس جو احمدیت کے متعلق کوئی ذاتی علم نہیں رکھتے اور سنی سنائی باتوں پر یقین کر کے جماعت کی مخالفت پر کمر بستہ ہیں خدا تعالیٰ کی طرف سے ظاہر ہونے والے آسمانی فیصلہ کی روشنی میں سچے اور جھوٹے کے درمیان تمیز اور تفریق کر سکیں۔

## چیلنج نمبر ❶

جہاں تک بانیٔ سلسلہ احمدیہ حضرت مرزا غلام احمد قادیانی کے سچے یا جھوٹے ہونے کا تعلق ہے جنہوں نے اُمتِ محمدیہ میں مبعوث ہونے والے مسیح موعود اور مہدیٔ موعود ہونے کا دعویٰ کیا، ہمیں مباہلے کا کوئی نیا چیلنج پیش کرنے کی ضرورت نہیں۔ خود بانیٔ سلسلہ احمدیہ حضرت مرزا غلام احمد قادیانی کے اپنے الفاظ میں ہمیشہ کیلئے ایک کھلا چیلنج موجود ہے۔

ہم سب مکذبین و مکفرین کو دعوت دیتے ہیں کہ وہ اس چیلنج کو غور سے پڑھ کر فیصلہ کریں کہ کیا وہ اس کے عواقب سے باخبر ہو کر اس کو قبول کرنے کیلئے جرأت کے ساتھ تیار ہیں۔

آپ کے الفاظ میں وہ چیلنج حسبِ ذیل ہے:۔

"ہر ایک جو مجھے کذاب سمجھتا ہے اور ہر ایک جو مکار اور مفتری خیال کرتا ہے اور میرے دعوٰئے مسیح موعود کے بارہ میں میرا مکذب ہے اور جو کچھ مجھے خدا تعالیٰ کی طرف سے وحی ہوئی اس کو میرا افتراء خیال کرتا ہے وہ خواہ مسلمان کہلاتا ہو یا ہندو یا آریہ یا کسی اور مذہب کا پابند ہو اس کو بہر حال اختیار ہے کہ اپنے طور پر مجھے مقابل پر رکھ کر تحریری مباہلہ شائع کرے یعنی خدا تعالیٰ کے سامنے یہ اقرار چند اخباروں میں شائع کرے کہ میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ مجھے بصیرت کامل طور پر حاصل ہے کہ یہ شخص (اس جگہ تصریح سے میرا نام لکھے) جو مسیح موعود ہونے کا دعویٰ کرتا ہے درحقیقت کذاب ہے اور یہ الہام جن میں سے بعض اس نے اس کتاب میں لکھے ہیں یہ خدا کا کلام نہیں ہے بلکہ سب اس کا افتراء ہے اور میں اس کو درحقیقت اپنی کامل بصیرت اور کامل غور کے بعد اور یقین کامل کے ساتھ مفتری اور کذاب اور دجّال سمجھتا ہوں۔ پس اے خدائے قادر! اگر تیرے نزدیک یہ شخص صادق ہے اور کذاب اور مفتری اور کافر اور بے دین نہیں ہے تو میرے پر اس تکذیب اور توہین کی وجہ سے کوئی عذابِ شدید نازل کر ورنہ اس کو عذاب میں مبتلا کر، آمین۔ ہر ایک کیلئے کوئی تازہ نشان طلب کرنے کیلئے یہ دروازہ کھلا ہے۔" (حقیقۃ الوحی، روحانی خزائن، جلد ۲۲، صفحہ ۷۲،۷۱)

چونکہ بانیٔ سلسلہ احمدیہ اس وقت اس دنیا میں موجود نہیں اور مباہلہ کا چیلنج قبول کرنے والے کے سامنے آپ کی نمائندگی میں کسی فریق کا ہونا ضروری ہے اس لئے میں اور جماعتِ احمدیہ اس ذمہ داری کو پورے شرحِ صدر، انبساط اور کامل یقین کے ساتھ قبول کرنے کا اعلان کرتے ہیں۔

## چیلنج نمبر 2

جماعتِ احمدیہ کے وہ تمام معاندین جن کا ذکر اوپر گزر چکا ہے خلقِ خدا کو مسلسل یہ باور کرانے کی کوشش کر رہے ہیں کہ جماعتِ احمدیہ جسے وہ قادیانی یا مرزائی کہتے ہیں حسبِ ذیل عقائد رکھتی ہے ان کے نزدیک:۔

الف:۔ یہ جماعت دعویٰ کرتی ہے کہ اس کے بانی مرزا غلام احمد قادیانی:

- خدا تھے۔
- خدا کا بیٹا تھا۔
- تمام انبیاء سے بشمول حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم افضل اور برتر تھے۔
- ان کی وحی کے مقابلہ میں حدیثِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کوئی شے نہیں۔
- ان کی عبادت کی جگہ (بیت الذکر) عزت و احترام میں خانہ کعبہ کے برابر ہے۔
- قادیان کی سرزمین مکہ مکرمہ کے ہم مرتبہ ہے۔
- قادیان سال میں ایک دفعہ جانا تمام گناہوں کی بخشش کا موجب بنتا ہے۔
- اور حج بیت اللہ کی بجائے قادیان کے جلسہ میں شمولیت ہی حج ہے۔

میں بحیثیت سربراہ جماعتِ احمدیہ عالمگیر اعلان کرتا ہوں کہ یہ سارے الزامات سراسر جھوٹے اور کھلم کھلا افتراء ہیں ان مذکورہ عقائد میں سے ایک عقیدہ بھی جماعتِ احمدیہ کا عقیدہ نہیں۔ ( لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ )

ب:۔ بانیٔ سلسلہ احمدیہ کی عمومی تکذیب کے علاوہ ان کی مقدس ذات سے دنیا کو بالخصوص مسلمانوں کو متنفر کرنے کیلئے حسبِ ذیل مکروہ الزامات بھی لگائے جارہے ہیں کہ بانیٔ سلسلہ احمدیہ نے:۔

- ختم نبوت سے صریحی انکار کیا۔
- قرآن مجید میں لفظی و معنوی تحریف کی۔
- روضۂ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توہین کی اور اسے نہایت متعفّن اور حشرات الارض کی جگہ قرار دیا۔
- حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی توہین کی اور ان کے ذکر کو گوہ یعنی ٹٹی کا ڈھیر قرار دیا۔
- جھوٹے مدّعیانِ نبوت کا مطالعہ کرکے دعویٔ نبوت کیا۔
- انگریز کے ایماء پر اسلام نظریۂ جہاد کو منسوخ کیا۔
- شرعی نبی ہونے کا دعویٰ کیا اور نئی شریعت لیکر آئے اور قرآن کریم کے مقابل پر احمدیوں کی کتاب ''تذکرہ'' ہے جسے وہ قرآن کے ہم مرتبہ قرار دیتے ہیں۔

میں بحیثیت امام جماعتِ احمدیہ عالمگیر اعلان کرتا ہوں کہ یہ سب الزامات بھی سراسر جھوٹے افتراء ہیں اور ان میں ایک بھی سچا نہیں۔ ( لَعْنَۃُ اللّٰہِ عَلَی الْکٰذِبِیْنَ )

ج:۔ حضرت بانیٔ سلسلہ عالیہ احمدیہ کی ذات پر گند اُچھالنے کی خاطر مزید یہ کہا گیا کہ:۔

- وہ دھوکہ باز اور بے ایمان آدمی ہے۔
- انہیں گھر کا مال غبن کرنے کی پاداش میں والد نے گھر سے نکال دیا تھا۔
- ان کی اکثر پیشگوئیاں اور مبینہ وحی الٰہی جھوٹ کا پلندہ ہیں۔
- انگریز نے مرزا غلام احمد قادیانی کو لاکھوں ایکڑ زمینیں دیں۔

میں جماعتِ احمدیہ عالمگیر کی نمائندگی میں یہ اعلان کرتا ہوں کہ یہ سب باتیں سراسر جھوٹ اور افتراء کا پلندہ ہیں۔

( لَعْنَۃُ اللّٰہِ عَلَی الْکٰذِبِیْنَ )

د :۔ بانئ سلسلہ عالیہ احمدیہ کے علاوہ جماعتِ احمدیہ پر جو دیگر عمومی الزامات لگائے جاتے ہیں وہ حسبِ ذیل ہیں:۔

- جماعتِ احمدیہ انگریز کا خود کاشتہ پودا ہے۔
- ملتِ اسلامیہ کی دشمن ہے۔
- عالمِ اسلام کیلئے ایک سرطان ہے۔
- انگریزوں اور یہودیوں کی اسلام دشمن سازش ہے۔
- اسرائیل اور یہودیوں کی ایجنٹ ہے۔
- امریکہ کی ایجنٹ ہے۔
- اس جماعت اور روس میں خفیہ مذاکرات کے ذریعے تعلقات قائم ہو چکے ہیں۔
- نام نہاد اسرائیلی فوج کے اندر اس کا وجود ایک کھلا راز ہے۔
- قادیانی شر پسندی کیلئے اسرائیل میں ٹریننگ لیتے ہیں۔
- چھ سو پاکستانی قادیانی اسرائیلی فوج میں بھرتی ہو گئے۔
- جرمنی سے چار ہزار قادیانی گوریلا تربیت حاصل کر رہے ہیں۔

میں بحیثیتِ سربراہ جماعتِ عالمگیر اعلان کرتا ہوں کہ یہ سب باتیں سر تا پا جھوٹ ہیں اور جھوٹ کے سوا کچھ نہیں۔

( لَعْنَةُ اللهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ )

ر :۔ ان الزامات کے علاوہ حسبِ ذیل نہایت مکروہ الزام بھی جماعتِ احمدیہ پر لگائے جاتے ہیں:۔

- احمدیوں کا کلمہ الگ ہے اور مسلمان والا کلمہ نہیں۔
- جب احمدی مسلمانوں والا کلمہ لا الہ الا اللہ محمّد رسول اللہ پڑھتے ہیں تو دھوکہ دینے کی خاطر پڑھتے ہیں اور محمد رسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) سے مراد مرزا غلام احمد قادیانی لیتے ہیں۔
- احمدیوں کا خدا وہ خدا نہیں جو محمد رسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) اور قرآن کریم کا خدا ہے۔
- قادیانی جن ملائکہ پر ایمان لاتے ہیں وہ ملائک نہیں جن کا قرآن و سنت میں ذکر ملتا ہے۔
- قادیانیوں کے رسول بھی مختلف۔
- ان کی عبادات بھی اسلام سے مختلف۔
- ان کا حج بھی مختلف۔
- غرضیکہ تمام بنیادی اسلامی عقائد میں قادیانیوں کے عقائد قرآن و سنت سے جدا اور الگ ہیں۔

میں بحیثیتِ سربراہ جماعتِ احمدیہ عالمگیر اعلان کرتا ہوں کہ یہ الزامات سراسر جھوٹ اور افتراء ہیں اور کوئی بھی ان میں سے سچا نہیں۔ ( لَعْنَةُ اللهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ )

ز:۔ جہاں تک پاکستان میں قومی اور ملی نقطہ نگاہ سے احمدیوں کے خلاف نفرت پھیلانے کا تعلق ہے حسبِ ذیل پروپیگنڈا کیا جارہا ہے کہ:۔

- قادیانی عقیدہ کے مطابق پاکستان اللہ کی مرضی کے خلاف بنا ہے۔
- مرزا محمود احمد (خلیفہ المسیح الثانی) نے پاکستان توڑنے کا عہد کیا تھا۔
- تمام قادیانی اکھنڈ ہندوستان کے متعلق مرزا بشیر الدین محمود احمد کی پیشگوئی کو پورا کرنے کیلئے کوشاں ہیں۔
- لیاقت علی خان کو ایک قادیانی نے قتل کیا تھا۔
- قادیانیوں نے ملک میں خانہ جنگی کا منصوبہ تیار کر رکھا ہے۔
- قادیانی پاکستان کی سلامتی کے خلاف مسلسل سازشوں میں مصروف ہیں۔
- ملک میں موجود بدامنی قادیانی کی سازش کا نتیجہ ہے۔
- کراچی کے ہنگاموں کے پیچھے قادیانیوں کا ہاتھ ہے۔
- کراچی میں قادیانیوں نے کرفیو کے دوران دکانیں جلائیں۔
- بادشاہی مسجد کا واقعہ (جس میں دیوبندیوں اور بریلویوں کی آپس میں لڑائی ہوئی) قادیانیوں کی سازش ہے۔
- قادیانیوں نے پانچ صد علماء کے قتل کا منصوبہ بنایا۔
- ملک میں بموں کے دھماکے، فرقہ واریت، لسانی تعصبات اور تخریبی واقعات کے پیچھے قادیانی جماعت کا ہاتھ ہے۔
- اوجڑی کیمپ میں دھماکہ قادیانی افسروں نے کروایا ہے۔
- سانحہ راولپنڈی و اسلام آباد (اوجڑی کیمپ) سے دو روز قبل قادیانی اس علاقہ کو چھوڑ چکے تھے۔
- ربوہ میں روسی ساخت کا اسلحہ بھاری تعداد میں موجود ہے۔
- قادیانی ربوہ میں نوجوانوں کو روسی اسلحہ سے مسلح کر کے ملک میں تخریب کاری کی تربیت دے رہے ہیں۔
- قادیانی افسر نے ایٹمی راز چوری کر کے اسرائیل کو دیئے۔

میں بحیثیتِ سربراہ جماعتِ احمدیہ عالمگیر اعلان کرتا ہوں کہ یہ تمام الزامات اوّل تا آخر جھوٹ اور افتراء کا پلندہ ہیں اور ان میں رتی بھر صداقت نہیں۔ (لَعۡنَةُ اللہِ عَلَی الۡکٰذِبِیۡنَ)

س :- جماعتِ احمدیہ کے موجودہ امام یعنی اس عاجز کے متعلق حسبِ ذیل پروپیگنڈا کیا جارہا ہے کہ موجودہ امام جماعتِ احمدیہ:-

- اسلم قریشی نامی ایک شخص کے اغواء اور قتل میں ملوث ہے۔
- غیر ملکی حکومتوں کا آلہ کار بنا ہوا ہے۔
- فرضی نام اور فرضی پاسپورٹ پر مع اہل و عیال ملک سے فرار ہوا۔
- لندن میں روسی سفیر سے طویل ملاقات کی۔
- نوبل انعام یافتہ ڈاکٹر عبد السلام کے ہمراہ اسرائیل کا دورہ کیا۔

میں بحیثیتِ امام جماعتِ احمدیہ یہ اعلان کرتا ہوں کہ یہ تمام الزامات کلیۃً جھوٹے اور افتراء ہیں اور ان میں کوئی بھی صداقت نہیں۔ (لَعْنَۃُ اللّٰہِ عَلَی الْکٰذِبِیْنَ)

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اگر معاندین احمدیت کے مذکورہ بالا الزامات غلط ہیں اور احمدیت وہ نہیں جو اوپر بیان کی گئی ہے تو پھر جماعتِ احمدیہ کے دعویٰ کے مطابق اس کے عقائد کیا ہیں؟

میں جماعتِ احمدیہ عالمگیر کی نمائندگی میں بانیٔ سلسلہ عالیہ احمدیہ حضرت مرزا غلام احمد قادیانی کے وہ الفاظ دہراتا ہوں جو احمدیت کے عقائد پر کھلی کھلی روشنی ڈالتے ہیں اور مخالفین احمدیت کو پھر یہ واضح چیلنج دیتا ہوں کہ اگر وہ سمجھتے ہیں کہ ہمارے وہ عقائد نہیں جو حسبِ ذیل تحریر میں بیان کئے گئے ہیں تو ان کے جھوٹا ہونے کا واشگاف اور کھلے کھلے الفاظ میں اعلان کریں اور لَعْنَۃُ اللّٰہِ عَلَی الْکٰذِبِیْنَ کہیں۔

بانیٔ سلسلہ عالیہ احمدیہ فرماتے ہیں کہ:-

"ہم اس بات پر ایمان لاتے ہیں کہ خدا تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور سیّدنا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اس کے رسول اور خاتم الانبیاء ہیں اور ہم ایمان لاتے ہیں کہ ملائک حق اور حشر اجساد حق اور روزِ حساب حق اور جنت حق اور جہنم حق ہے، اور ہم ایمان لاتے ہیں کہ جو کچھ اللہ جل شانہ نے قرآن شریف میں فرمایا ہے اور جو کچھ ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے وہ سب بلحاظ بیان مذکورہ بالا حق ہے اور ہم ایمان لاتے ہیں کہ جو شخص اس شریعتِ اسلام میں سے ایک ذرّہ کم کرے یا ایک ذرّہ زیادہ کرے یا ترکِ فرائض اور اباحت کی بنیاد ڈالے وہ بے ایمان اور اسلام سے برگشتہ ہے، اور ہم اپنی جماعت کو نصیحت کرتے ہیں کہ وہ سچے دل سے اس کلمہ طیبہ پر ایمان رکھیں لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ اور اسی پر مریں اور تمام انبیاء اور تمام کتابیں جن کی سچائی قرآن شریف سے ثابت ہے ان سب پر ایمان لاویں اور صوم اور صلوٰۃ اور زکوٰۃ اور حج اور خدا تعالیٰ اور اس کے رسول کے مقرر کردہ تمام فرائض کو فرائض سمجھ کر تمام منہیات کو منہیات سمجھ کر ٹھیک ٹھیک اسلام پر کاربند ہوں غرض وہ تمام اُمور جن پر

سلف صالحین کو اعتقادی اور عملی طور پر اجماع تھا اور وہ اُمور جو اہل سنت کی اجماعی رائے سے اسلام کہلاتے ہیں ان سب کا ماننا فرض ہے اور ہم آسمان اور زمین کو اس بات پر گواہ کرتے ہیں کہ یہی ہمارا مذہب ہے۔ (ایام الصلح، روحانی خزائن، جلد ۱۴، صفحہ ۳۲۳)

میں ہمیشہ تعجب کی نگاہ سے دیکھتا ہوں کہ یہ عربی نبی جس کا نام محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) ہے (ہزار دُرود اور سلام اس پر) یہ کس عالی مرتبہ کا نبی ہے اس کے عالی مقام کا انتہاء معلوم نہیں ہو سکتا اور اس کی تاثیر قدسی کا اندازہ کرنا انسان کا کام نہیں۔

افسوس کہ جیسا کہ حق شناخت کا ہے اس کے مرتبہ کو شناخت نہیں کیا گیا وہ توحید جو دنیا سے گم ہو چکی تھی وہی ایک پہلوان ہے جو دوبارہ اس کو دنیا میں لایا اس نے خدا سے انتہائی درجہ پر محبت کی اور انتہائی درجہ پر بنی نوع کی ہمدردی میں اس کی جان گداز ہوئی اس لئے خدا نے جو اس کے دل کے راز کا واقف تھا اس کو تمام انبیاء اور تمام اوّلین و آخرین پر فضیلت بخشی اور اس کی مرادیں اس کی زندگی میں اس کو دیں وہی ہے جو سرچشمہ ہر ایک فیض کا ہے اور وہ شخص جو بغیر اقرار افاضہ اس کے کسی فضیلت کا دعویٰ کرتا ہے وہ انسان نہیں بلکہ ذرّیتِ شیطان ہے کیونکہ ہر ایک فضیلت کی کنجی اس کو دی گئی ہے اور ہر ایک معرفت کا خزانہ اس کو عطا کیا گیا ہے جو اس کے ذریعے سے نہیں پاتا وہ محروم ازلی ہے۔ ہم کیا چیز ہیں اور ہماری حقیقت کیا ہے ہم کافر نعمت ہونگے اگر اس بات کا اقرار نہ کریں کہ توحیدِ حقیقی ہم نے اس نبی کے ذریعے سے پائی اور زندہ خدا کی شناخت ہمیں اسی کامل نبی کے ذریعے سے اور اس کے نور سے ملی ہے اور خدا کے مکالمات اور مخاطبات کا شرف بھی جس سے ہم اس کا چہرہ دیکھتے ہیں اسی بزرگ نبی کے ذریعے سے ہمیں میسر آیا ہے۔ (حقیقۃ الوحی، روحانی خزائن، جلد ۲۲، صفحہ ۱۱۸، ۱۱۹)

یہ ہے جماعتِ احمدیہ کا عقیدہ اور مذہب، اور یہ ہے حضرت بانیٔ سلسلہ احمدیہ کا وہ مقام جو ان کا اصلی اور حقیقی مقام ہے جو شخص بھی اس کے سوا کسی اور مذہب کو جماعتِ احمدیہ کی طرف منسوب کرنے کی جسارت کرتا ہے وہ سراسر ظلم اور افتراء سے کام لیتا ہے اور میں بحیثیتِ امام جماعتِ احمدیہ یہ دعوت دیتا ہوں کہ اگر کوئی شخص مذکورہ بالا عبارات پڑھنے کے بعد اپنے معاندانہ موقف پر قائم رہے اور جماعت پر جھوٹ بولنے سے باز نہ آئے تو ایسا شخص خواہ حکومتِ پاکستان سے تعلق رکھتا ہو یا کسی اور حکومت سے رابطۂ عالم اسلامی سے تعلق رکھتا ہو یا علماء کے کسی گروہ سے، سیاسی جماعت سے تعلق رکھتا ہو یا غیر سیاسی شخصیت ہو غرضیکہ ہر وہ شخص جو کسی گروہ کی نمائندگی کرتا ہو میرے مباہلہ کے چیلنج کو قبول کرے اور حسبِ ذیل دعا میں میرے ساتھ شریک ہو اور اپنے اہل و عیال، اپنے مردوں اور عورتوں اور ان تمام متبعین کو بھی اپنے ساتھ شریک کرے جو اس کی ہمنوائی کا دم بھرتے ہیں اور فریق ثانی بن کر مباہلہ کے اس چیلنج پر دستخط کرے اور اس کا اعلان عام کرے اور پھر ہر ممکنہ ذریعہ سے اس کی تشہیر کرے۔

اے قادر و توانا! عالم الغیب والشہادۃ خدا! ہم تیری جبروت اور تیری عظمت اور تیرے وقار اور تیرے جلال کی قسم کھا کر اور تیری غیرت کو اُبھارتے ہوئے تجھ سے یہ استدعا کرتے ہیں کہ ہم میں سے جو فریق بھی ان دعاوی میں سچا ہے جن کا ذکر

اوپر گزر چکا ہے اس پر دونوں جہان کی رحمتیں نازل فرما، اس کی ساری مصیبتیں دور کر اس کی سچائی کو ساری دنیا پر روشن کر دے اس کو برکت پر برکت دے اور اس کے معاشرے سے ہر فساد اور ہر شر کو دور کر دے اور اس کی طرف منسوب ہونے والے ہر بڑے اور چھوٹے مرد و عورت کو نیک چلنی اور پاکبازی عطا کر اور سچا تقویٰ نصیب فرما اور دن بدن اس سے اپنی قربت اور پیار کے نشان پہلے سے بڑھ کر ظاہر فرما تا کہ دنیا خوب دیکھ لے کہ تو ان کے ساتھ ہے اور ان کی حمایت اور ان کی پشت پناہی میں کھڑا ہے اور ان کے اعمال، ان کی خصلتیں اور اُٹھنے اور بیٹھنے اور اسلوب زندگی سے خوب اچھی طرح جان لے کہ یہ خدا والوں کی جماعت ہے اور خدا کے دشمنوں اور شیطانوں کی جماعت نہیں ہے۔

اور اے خدا! تیرے نزدیک ہم میں سے جو فریق جھوٹا اور مفتری ہے اس پر ایک سال کے اندر اندر اپنا غضب نازل فرما اور اسے ذِلت اور نکبت کی مار دے کر اپنے عذاب اور قہری تجلیوں کا نشانہ بنا اور اس طور سے ان کو اپنے عذاب کی چکی میں پیس اور مصیبتوں پر مصیبتیں ان پر نازل کر اور بلاؤں پر بلائیں ڈال کہ دنیا خوب اچھی طرح دیکھ لے کہ ان آفات میں بندے کی شرارت اور دشمنی اور بغض کا دخل نہیں بلکہ محض خدا کی غیرت اور قدرت کا ہاتھ یہ سب عجائبات کام دکھلا رہا ہے۔ اس رنگ میں اس جھوٹے گروہ کو سزا دے کہ اس سزا میں مباہلہ میں شریک کسی فریق کے مکر و فریب کے ہاتھ کا کوئی بھی دخل نہ ہو اور وہ محض تیرے غضب اور تیری عقوبت کی جلوہ گری ہو تا کہ سچے اور جھوٹے میں خوب تمیز ہو جائے اور حق اور باطل کے درمیان فرق ظاہر ہو اور ظالم اور مظلوم کی راہیں جدا جدا کر کے دکھائی جائیں اور ہر وہ شخص جو تقویٰ کا بیج اپنے سینے میں رکھتا ہے اور ہر وہ آنکھ جو اخلاص کے ساتھ حق کی متلاشی ہے اس پر معاملہ مشتبہ نہ رہے اور ہر اہل بصیرت پر خوب کھل جائے کہ سچائی کس کے ساتھ ہے اور حق کس کی حمایت میں کھڑا ہے۔ (آمین یارب العالمین)

**ہم ہیں**

**فریق اوّل**

امام جماعتِ احمدیہ عالمگیر
دنیا بھر کے احمدی مرد و زن چھوٹے بڑے کی نمائندگی میں۔

مرزا طاہر احمد (امام جماعتِ احمدیہ عالمگیر)
ولد مرزا بشیر الدین محمود احمد
جمعۃ المبارک ۱۰/جون ۱۹۸۸ء

**فریق ثانی**

بانیٔ سلسلۂ احمدیہ کے وہ تمام مکفرین و مکذبین
جو پوری شرحِ صدر اور ذمہ داری کے ساتھ عواقب سے
باخبر ہو کر اس مباہلہ کا فریق ثانی بننا منظور کرتے ہیں۔

دستخط مع تاریخ

محترم قارئین! ابھی آپ نے مرزائیوں کے دعوت مباہلہ کو ملاحظہ کیا اب آپ اہلسنّت و الجماعت کی طرف سے مرزائیوں کو دیئے گئے دعوتِ مباہلے کا جواب ملاحظہ کریں:۔

## مرزائیوں کو دعوتِ مباہلہ

انسان کی بالحاظ دین دو اقسام ہیں:۔ (۱) مسلمان اور (۲) کافر۔

پھر کافر کی بھی دو اقسام ہیں:۔

(۱) کافر اصلی (۲) کافر مرتد۔

**کافر اصلی:۔** وہ کافر ہے جو شروع ہی سے اسلام کا قائل نہ ہو جیسے یہود و نصاریٰ، دیریہ، مجوسی، بُت پرست وغیرہ۔

**کافر مرتد:۔** وہ کافر ہے جو پہلے مسلمان ہو اور پھر اسلام سے پھر جائے اور مرتد ہو جائے اس کی دو قسمیں ہیں:۔

(۱) مرتد مجاہد (۲) مرتد منافق۔

**مرتد مجاہد:۔** وہ مرتد جو پہلے مسلمان ہو اور پھر اعلانیہ یہودی، نصرانی مشرک وغیرہ ہو جائے۔

**مرتد منافق:۔** وہ مرتد ہے جو اپنی زبان سے کلمہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھتا ہو اور اپنے آپ کو مسلمان بھی کہتا ہو مگر اللہ عزّوجل اور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یا کسی بھی ایک نبی یا ایک فرشتے کی شان میں گستاخی کرے ان کی توہین کرے یا دیگر ضروریاتِ دین میں سے کسی بات کا بھی انکار کرے کافروں میں سب سے برا کافر یہی مرتد منافق ہے کہ مسلمان بن کر کفر سکھاتا ہے (العیاذ باللہ تعالیٰ) ۔ چنانچہ مرزائی کافروں کی اقسام میں سب سے بدتر قسم ہیں کہ منہ سے کلمہ پڑھتے ہیں لیکن دینِ اسلام کی بنیادی باتوں سے انکار کرتے ہیں۔

قارئین کرام! آپ کے سامنے اعلیٰ حضرت عظیم البرکت عظیم المرتبت مولانا شاہ احمد رضا خان علیہ الرحمۃ الرحمٰن کے تین رسائل بنام:۔

۱۔ السوء والعقاب علی المسیح الکذاب (جھوٹے مسیح پر وبال اور عذاب)

۲۔ قہر الدّیان علیٰ مرتَدٍّ بقادیان (قادیانی مرتد پر قہر خداوندی)

۳۔ الجُراز الدّیانی علی المرتدّ القادیانی (قادیانی مرتد پر خدائی خنجر)

تسہیل کے ساتھ پیش کئے جا رہے ہیں آپ ان رسائل کو بار بار پڑھیں خصوصاً وہ لوگ جو مرزائیوں کے بارے میں اپنے دل میں نرم گوشہ رکھتے ہیں۔

یقیناً اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے تینوں رسائل پڑھنے کے بعد ان قادیانیوں، مرزائیوں کو وہی شخص کافر کہنے اور سمجھنے سے اجتناب کرے گا جس کی غیرت مرچکی ہوگی اور جس کے دل میں اللہ عزّوجل کا خوف اور اس کے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے عشق کی شمع روشن نہ ہوگی۔

قارئین کرام! یہاں یہ بات واضح کرتا چلوں کہ مرزائیوں کی طرف سے شائع کردہ "مباہلہ کا کھلم کھلا چیلنج" حال ہی میں میری نظروں سے گزرا جس کو پڑھتے ہی ضرورت محسوس ہوئی کہ فی الفور ان جھوٹے دعویداروں کو منہ توڑ جواب دیا جائے۔ آپ مذکورہ دعوتِ مباہلہ بھی پڑھیں اور اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے مذکورہ رسائل کا مطالعہ بھی کریں یقیناً آپ کو دونوں میں واضح فرق نظر آئے گا۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے مرزا قادیانی کے بارے میں جو بات بھی لکھی اس کا حوالہ بھی دیا جبکہ مرزائیوں کے دعوتِ مباہلہ میں کی گئی بکواس کے حوالے کا وجود ہی نہیں۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے حقائق پیش کئے جبکہ دعوتِ مباہلہ میں مکر و فریب سے کام لے کر سیدھے سادھے مسلمانوں کو دھوکہ دینے کی مذموم کوشش کی گئی۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے قرآن و حدیث کی روشنی میں حقائق سے پردہ اُٹھایا جبکہ مرزائیوں کے دعوتِ مباہلہ میں محض لفاظی سے کام چلایا گیا۔

قارئین کرام! "مباہلہ کا کھلم کھلا چیلنج" پڑھ کر شاید کسی کے دل میں یہ خیال گزرا کہ کیا کوئی جھوٹا بھی "مباہلہ کا کھلم کھلا چیلنج" دے سکتا ہے؟ تو جواباً عرض ہے کہ جب عیسائی پادریوں نے نبی کریم رؤف و رحیم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کھلا کھلا مباہلہ کا چیلنج دیا تھا اس وقت وہ بخوبی جانتے تھے کہ یہی وہ نبی آخر الزماں ہیں جن پر توریت و انجیل میں بار بار ایمان لانے کی ہدایت دی گئی ہیں اور پھر جب یہ عیسائی پادری میدان چھوڑ کر بھاگے تو اس وقت بھی وہ یہ جانتے تھے کہ یہ اللہ کے آخری نبی ہیں مگر ایمان لانے سے انکاری رہے آج بھی ان عیسائیوں کے آلہ کار انگریزوں کے غلاموں کا یہی حال ہے کہ باوجود اس کے کہ جانتے ہیں کہ محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) اللہ کے آخری نبی ہیں پھر بھی اپنے آقاؤں کی طرح جانتے بوجھتے انکار کرتے ہیں کبھی پوری کی پوری نبوت کے دعویدار بنتے ہیں اور کبھی بروزی نبوت کا سوانگ بھرتے ہیں۔

الغرض ۱۸۹۰ء سے ۱۹۰۸ء تک مرزا قادیانی اور اس کے چیلے مسلمانوں کو دھوکہ دینے کیلئے مستقل پینترے بدلتے رہے کبھی مرزا قادیانی بذاتِ خود پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جیسی جلیل القدر ہستی کو مباحثہ کی دعوت دے کر خود بھاگ کھڑا ہوا اور کبھی مناظرے کا چیلنج اور تفسیر لکھنے کے مقابلے کی دعوت دیتا نظر آیا لیکن اپنے باطل اور پھسپھسے دعوؤں کے سبب بالآخر اپنے ہی دیئے گئے چیلنج سے گھبرا کر اور پول کھل جانے کے خوف سے حواس باختہ ہو کر اپنے بل میں گھس گیا اور جب کسی صورت بل سے نکلنے پر آمادہ نہ ہوا تو امیر ملت پیر سیّد جماعت علی شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جیسی بزرگ ترین اور گوناگوں صفات سے مزین شخصیت نے ۱۹۰۸ء میں بمقام لاہور مرزا قادیانی کو دعوتِ مباہلہ دیا اور حسبِ عادت جب مرزا قادیانی نے یہاں سے بھی فرار چاہی تو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے سرعام و علی الاعلان مرزا قادیانی کی عبرتناک موت کی پیشن گوئی فرمائی چنانچہ اللہ تعالیٰ نے حق ظاہر فرمایا اور آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی پیشن گوئی دُرست ثابت ہوگئی اور مرزا قادیانی عبرتناک انداز میں اپنے ہی پاخانہ میں اپنے گندے و غلیظ اور بدبودار وجود کے ساتھ لوٹیں لگاتا ہوا واصل جہنم ہوا مگر عقل کے دشمن اور دل کے اندھے مرزائیوں نے اپنے جھوٹے نبی کی عبرتناک موت سے کوئی عبرت نہ پکڑی حالانکہ چاہئے تو یہ تھا کہ وہ سب اپنے باطل دین سے توبہ کرتے اور دائرہ اسلام میں داخل ہوجاتے لیکن آج بھی یہ شیطان کے چیلے اپنی شیطانیت کو پھیلانے اور سادہ لوح مسلمانوں کو ورغلانے کی سرتوڑ کوششوں میں لگے ہوئے ہیں اور اس مذموم سازشوں کو کامیاب بنانے کیلئے نئے نئے جال بچھا رہے ہیں جن میں سے ایک جال "مباہلہ کا کھلا کھلا چیلنج" بھی ہے۔

یہ بات طے شدہ ہے کہ حسبِ سابق یہ چیلنج بھی صرف اور صرف لفاظی ہے جس طرح مرزا قادیانی حق سے منہ موڑ کر سرپٹ دوڑتا رہا اسی طرح اس کے چیلے بھی حق سے ٹکرانے کی ذرّہ برابر بھی سکت نہیں رکھتے اور یہ بھی حق سے منہ موڑ کر اپنے جھوٹے نبی کے پیچھے سرپٹ دوڑ رہے ہیں۔

ہمارا یہ عزم ہے کہ ہم ان کے مکر و فریب سے پُر اس جال کو اِن شاءَ اللہ عزّوجل ضرور توڑ دیں گے اور اپنی اس پاکیزہ کوشش میں ضرور کامیاب ہوں گے ہم مرزائیوں کے "مباہلہ کا کھلا کھلا چیلنج" قبول کرتے ہیں اور وقت اور جگہ کا تعین ان مرزائیوں پر چھوڑتے ہیں لیکن کہیں ایسا نہ ہو کہ چیلنج دے کر اپنے جھوٹے نبی کی طرح یہ بھی اپنے بلوں میں جا گھسیں ان بھگوڑوں پر واضح ہو کہ وقت اور جگہ کا تعین کر کے کم از کم پندرہ دن پہلے مطلع کیا جائے تاکہ میڈیا (ذرائع ابلاغ) کو بھی باخبر رکھا جائے اور ان کے حواس باختہ ہو کر سرپٹ دوڑنے کا تماشہ دنیا بھی دیکھے۔

## مرزا طاہر کی مکاری

محترم قارئین! آپ نے مرزا طاہر احمد ولد مرزا بشیر الدین محمود احمد کا "جماعتِ احمدیہ عالمگیریہ" کی طرف سے "دنیا بھر کے معاندین اور مکفرین اور مکذبین کو مباہلہ کا کھلا کھلا چیلنج" پڑھا اس میں مرزا طاہر احمد لکھتا ہے کہ "لوگ مرزا قادیانی پر جو الزامات لگاتے ہیں ان میں سے چند ایک الزام یہ ہے:۔

- جھوٹے مدعیان نبوت کا مطالعہ کر کے دعویٰ کیا۔
- ختم نبوت سے صریح انکار کیا۔
- غرضیکہ تمام بنیادی اسلامی عقائد میں قادیانیوں کے عقائد قرآن و سنت سے جدا اور الگ ہیں۔

آگے لکھتا ہے، میں بحیثیت امام جماعتِ احمدیہ عالمگیر اعلان کرتا ہوں کہ یہ سب الزامات بھی دیگر الزامات کی طرح جھوٹ اور افتراء ہیں اور ان میں سے ایک بھی سچا نہیں۔ ( لَعْنَةُ اللهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ )

کچھ آگے جا کر لکھتا ہے:۔

بانیٔ سلسلہ عالیہ احمدیہ فرماتے ہیں کہ "ہم اس بات پر ایمان لاتے ہیں کہ خدا تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور سیّدنا محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اس کے رسول اور خاتم الانبیاء ہیں"۔

یقیناً سادہ لوح مسلمان یہ پڑھ کر پریشان ہوں گے کہ یہ کیا ہے؟ اور آخر مرزائیوں کو کیوں کافر قرار دیا جاتا ہے اور لوگ لفظ مرزائی اور قادیانی سے کیوں گھن کھاتے ہیں؟ ہم ان سادہ لوح مسلمانوں کو یہ بتانا چاہتے ہیں کہ آپ نے "کھلا کھلا چیلنج" پڑھا ہے لیکن آپ ان مکاروں کی کسی بھی بات کا یقین نہ کریں کیونکہ جھوٹ بولنا انہوں نے اپنے جھوٹے نبی سے سیکھا ہے اور ہم نے سچ بولنا اپنے سچے نبی سے سیکھا ہے۔

بطور ثبوت مرزا طاہر احمد کے باپ مرزا بشیر الدین محمود کی کتاب "حقیقت نبوت" کی چند سطور ملاحظہ ہوں تا کہ ان کے مکر و فریب سے آگاہی ہو سکے " کیا سب نبیوں کو ہم اس لئے نبی نہیں مانتے کہ خدا تعالیٰ نے انہیں نبی کہا ہے پھر کیا وجہ ہے کہ وہی خدا جس نے موسیٰ سے کہا تو نبی ہے تو وہ نبی ہو گیا اور عیسیٰ سے کہا تو نبی ہے تو وہ نبی ہو گیا لیکن آج خدا مسیح موعود مرزا غلام احمد قادیانی سے کہتا ہے کہ تو نبی ہے تو وہ نبی نہیں ہوتا کیا اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل ہونے والی یقینی وحی کی موجودگی میں کوئی شخص مسیح موعود (مرزا) کی نبوت کا انکار کر سکتا ہے اور حضرت مسیح کی نبوت دلائل اور جن الفاظ سے ثابت ہوتی ہے ان سے بڑھ کر دلائل اور صاف الفاظ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی نبوت کے متعلق موجود ہیں ان کے ہوتے ہوئے اگر مسیح موعود (مرزا قادیانی) نبی نہیں تو دنیا میں آج تک کبھی کوئی نبی ہوا ہی نہیں"۔ (حقیقۃ النبوۃ، صفحہ ۲۰۰ تا ۲۰۱)

یقیناً یہ پڑھ کر آپ کہنے پر مجبور ہو جائیں گے کہ بنیادی اسلامی عقائد میں قادیانیوں کے عقائد قرآن و سنت کے خلاف ہیں کیونکہ عقیدہ ختمِ نبوت مسلمانوں کا اجماعی عقیدہ ہے اسلام کی چودہ سو سالہ تاریخ میں جب کسی نے نبوت کے نام پر اسلام کی مضبوط عمارت پر نقب لگانے کی کوشش کی تو مسلمانوں کے آتش و غیظ و غضب نے اسے جلا کر بھسم کر دیا۔

مسیلمہ کذاب اور اسود عنسی سے لے کر مرزا غلام احمد قادیانی اور مسیح الدین ندوی تک ایک لمبی فہرست ایسے نابکاروں بے شرموں کی ہے جنہیں غیرت مند مسلمانوں نے دنیا ہی میں ذِلت و رُسوائی کی ایسی دلدل میں گرا دیا کہ وہ دنیا میں کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہ رہے۔ گو مرزا قادیانی کو انگریز کا امدادی ہاتھ مل گیا جس کے سبب وہ اور اس کی اولاد اور اس کے چیلے بظاہر انگریز کی پناہ میں آگئے اور وہیں سے بیٹھ کر فتنہ بازی کر رہے ہیں لیکن ذلت و رسوائی کے عذاب سے پھر بھی بچے ہوئے نہیں۔ آج بھی ایسے مرد قلندر موجود ہیں جو ان کے مکر و فریب کا بھانڈا پھوڑتے رہتے ہیں مرزا قادیانی کی ہرزہ رسائیوں کے مواخذہ کیلئے علمائے اہلسنّت ہمیشہ سے مستعد رہے ہیں سیّد پیر مہر علی شاہ، اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی، پیر سیّد جماعت علی شاہ رحمہم اللہ سے لے کر حضرت مولانا مفتی محمد امین عطاری تک سینکڑوں علمائے اہلسنّت نے ہزاروں کتب تصنیف و تالیف فرمائیں، اور انتہائی جوانمردی کے ساتھ پوری دنیا پر یہ واضح کر دیا کہ مرزا غلام احمد قادیانی دغاباز، جھوٹا اور مکار شخص تھا یہی حال مرزا کی اولاد اور اس کی اولاد کا ہے کہ اس نے اس مکاری کے ساتھ یہ کتابچہ "مباہلہ کا کھلا کھلا چیلنج" لکھا ہے کہ سادہ لوح مسلمانوں کے دھوکہ کھا جانے کا اندیشہ ہے۔

فقیر تمام مسلمانوں کی خدمت میں دست بدستہ عرض گزار ہے کہ کسی بھی بد مذہب گمراہ بے دین مرتد کے ساتھ ہرگز ہرگز نہ بیٹھیں ان کی باتیں ہرگز ہرگز نہ سنیں ان کی کتب و رسائل ہرگز ہرگز نہ پڑھیں تاکہ آپ ان کے مکر و فریب سے بنے جال میں پھنسنے سے محفوظ رہیں۔ اللہ تعالیٰ ہمیں شیطان کے شر سے محفوظ رکھے۔

آمین بجاہ النبی خاتم المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

# رسالہ

# السوء والعقاب علی المسیح الکذاب

۱۳۲۰ھ

## (جھوٹے مسیح پر وبال اور عذاب)

مسئلہ:۔ از امر تسر، کڑہ گرباسنگھ، کوچہ ٹنڈاشاہ، مرسلہ جناب مولانا مولوی محمد عبدالغنی صاحب واعظ ۲۱/ربیع الآخر شریف ۱۳۲۰ھ

باسمہٖ سبحانہ مستفتی نے ظاہر کیا کہ ایک شخص نے درآنحالیکہ مسلمان تھا ایک مسلمہ سے نکاح کیا، زوجین ایک عرصہ تک باہم مباشرت کرتے رہے، اولاد بھی ہوئی، اب کسی قدر عرصہ سے شخص مذکور مرزا قادیانی کے مریدوں میں منسلک ہو کر صبغ عقائد کفریہ مرزائیہ سے مصطبغ ہو کر علی رؤس الاشہاد ضروریاتِ دین سے انکار کرتا رہتا ہے، سو مطلوب عن الاظہار یہ ہے کہ شخص مذکور شرعاً مرتد ہوچکا اور اس کی منکوحہ اس کی زوجیت سے علیحدہ ہوچکی اور منکوحہ مذکورہ کا کل مہر معجل، مؤجل مرتد مذکور کے ذمّہ ہے، اولادِ صغار اپنے والد مرتد کی ولایت سے نکل چکی یا نہ؟

بَینوا تُؤجَرُوا (بیان کرکے اجر حاصل کیجئے۔ت)

## خلاصہ جواباتِ امرتسر

1. شخص مذکور بباعث آنکہ بہم عقیدہ مرزا کا ہے جو باتفاقِ علمائے دین کافر ہے، مرتد ہو چکا، منکوحہ زوجیت سے علیحدہ ہو چکی، کل مہر بذمہ مرتد واجب الادا ہو چکا، مرتد کو اپنی اولادِ صغار پر ولایت نہیں۔ (ابو محمد زبیر غلام رسول الحنفی القاسمی عفی عنہ)

2. شک نہیں کہ مرزا قادیانی اپنے آپ کو رسول اللہ، نبی اللہ کہتا ہے اور اس کے مرید اس کو نبی مرسل جانتے ہیں، اور دعوئ نبوت کا بعد رسول اللہ کے بالاجماع کفر ہے، جب اس طائفے کا ارتداد ثابت ہوا، پس مسلمہ ایسے شخص کے نکاح سے خارج ہو گئی ہے، عورت کو مہر ملنا ضروری ہے، اور اولاد کی ولایت بھی ماں کا حق ہے۔ (عبد الجبار بن عبد اللہ الغزنوی)

3. لا یشك فی ارتداد من نسب المسمریزم الذی هو من اقسام السحر الی الانبیاء علیهم السلام واهان روح الله عیسیٰ بن مریم علیهما السلام وادعی النبوة وغیرها من الکفریات کالمرزا فنکاح المسلمة لا شك فی فسخه لکن لها المهر والاولاد الصغائر ، ابو الحسن غلام مصطفیٰ عفی عنه

(ترجمہ) بیشک جو شخص جادو کی قسم مسمریزم کو انبیاء علیہم السلام کی طرف منسوب کرے اور حضرت روح اللہ عیسیٰ بن مریم علیہا السلام کی توہین کرے اور نبوت کا دعویٰ وغیرہ کفریات کا ارتکاب کرے جیسے مرزا قادیانی، تو اس کے مرتد ہونے میں کیا شک ہے، تو مسلمان عورت کا اس سے نکاح بلا شک فسخ ہو جائے گا لیکن اس مسلمان عورت کو مہر و اولاد کا استحقاق [1] ہے۔ (ابو الحسن غلام مصطفیٰ عفی عنہ۔ت)

4. شک نہیں کہ مرزا کے معتقدات [2] کا معتقد مرتد ہے، نکاح منفسخ [3] ہوا، اولاد عورت کو دی جائے گی، عورت کامل مہر لے سکتی ہے۔ (ابو محمد یوسف غلام محی الدین عفی عنہ)

---

[1] حق رکھتی ہے۔ [2] عقیدے رکھنے والا۔ [3] فسخ ہو گیا۔

5. انچہ علمائے کرام از عرب وہند وپنجاب در تکفیر مرزا قادیانی ومعتقدان وے فتویٰ دادہ اند ثابت و صحیح ست قادیانی خود را نبی و مرسل یزدانی قرار میدہد، وتوہین وتحقیر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام وانکارِ معجزات شیوہ اوست کہ از تحریر اتش پر ظاہر ست (نقل عبارات ازالہ رسائل مرزاست)۔ (احقر عباد اللہ العلی واعظ محمد عبدالغنی)

(ترجمہ) علماء عرب وہند وپنجاب نے مرزا قادیانی اور اس کے معتقدین [1] کی تکفیر کا جو فتویٰ دیا ہے وہ صحیح وثابت ہے، مرزا قادیانی اپنے کو نبی ورسول یزدانی [2] قرار دیتا ہے اور انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی توہین وتحقیر کرنا اور معجزات کا انکار کرنا اس کا شیوہ [3] ہے۔ جیسا کہ اس کی تحریروں سے ظاہر ہے (یہ عبارات ازالہ اوہام میں منقول ہیں جو کہ مرزا کے رسائل میں سے ایک رسالہ ہے) احقر عباد اللہ العلی واعظ محمد عبدالغنی (ت)

6. احقر العباد خدا بخش امام مسجد شیخ خیر الدین۔

7. شک نہیں کہ مرزا قادیانی مدعیِ نبوت [4] ورسالت ہے (نقل عبارات کثیرہ ازالہ وغیرہا تحریرات مرزا) پس ایسا شخص کافر توکیا میر اوجدان یہی کہتا ہے کہ اس کو خدا پر بھی ایمان نہیں، ابو الوفاء ثناء اللہ کفاہ اللہ مصنّف تفسیر ثنائی امر تسری۔

8. قادیانی کی کتابوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کو ضروریاتِ دین سے انکار ہے نیز دعویٰ رسالت کا بھی چنانچہ (ایک غلطی کا ازالہ) میں اس نے صراحتاً [5] لکھا ہے کہ میں رسول ہوں۔ لہٰذا غلام احمد اور اس کے معتقدین بھی کافر بلکہ اکفر ہوئے، مرتد کا نکاح فسخ ہوجاتا ہے، اولادِ صغار والد کے حق سے نکل جاتی ہے، پس مرزائی [6] مرتد سے اولاد لے لینی چاہئے اور مہر معجل اور موٴجل لے کر عورت کو اس سے علیحدہ کرنا چاہئے۔ (ابوتراب محمد عبدالحق بازار صابونیاں)

9. مرزائی مرتد ہیں اور انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے منکر معجزات کو مسمریزم تحریر کیا ہے، مرزا کافر ہے، مرزا سے جو دوست ہو یا اس کے دوست سے دوست وہ بھی کافر مرتد ہے۔ (صاحبزادہ صاحب سید ظہور الحسن قادری فاضلی سجادہ نشین حضرات سادات جیلانی بٹالہ شریف)

10. آنحضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے بعد نبوت و رسالت کا دعویٰ اور ضروریات دین کا انکار بیشک کفر وارتداد ہے ایسے شخص پر قادیانی ہو یا غیر، مرتدوں کے احکام جاری ہوں گے۔ (نور احمد عفی عنہ)

---

[1] ماننے والے۔ [2] خدا رسول۔ [3] طریقہ۔ [4] نبوت ورسالت کا دعویٰ کرنے والا۔ [5] صاف واضح۔
[6] غلام احمد قادیانی۔

## از جناب مولانا مولوی محمد عبدالغنی صاحب امرتسری
## باسم سامی حضرت عالم اہلسنت دام ظلہم العالی

بخدمت شریف جناب فیض مآب قامع فساد و بدعات دافع جہالت وضلالات مفخر العلماء الحنفیہ قاطع اصول الفرقۃ الضالۃ النجدیہ مولانا مولوی محمد احمد رضاخاں صاحب متعنااللہ بعلمہ تحفہ تحیات وتسلیمات مسنونہ رسانیدہ مکشوف ضمیر مہرانجلا، آنکہ چوں دریں بلاداز مدت مدیدہ بہ ظہور دجّال کذّاب قادیانی فتوروفساد برخاستہ است بموجب حکم آزادگی بہ ہیچ صورتے درچنگ علما آں دہری رہزن دین اسلام نمی آید، اکنوں ایں واقعہ درخانہ یک شخص حنفی شد کہ زنے مسلمہ درعقد شخصے بودہ آں مرد مرزائی گردید زن مذکورہ ازوے ایں کفریات شنیدہ گریز نمودہ بخانہ پدر رسید، لہٰذا برائے آں وبرائے سد آیندہ وتنبیہ مرزائیاں فتوی بذاطبع کردہ آید امید کہ آں حضرت ہم بمہرودستخط شریف خود مزین فرمایند کہ باعثِ افتخار باشد سفیر ازندوہ کدام مولوی غلام محمد ہوشیارپوری وارد امرتسر ازمدت دوماہ شدہ است فتوائے ہذا نزدوے فرستادم مشارالیہ دستخط نمود وگفت اگر دریں فتوی دستخط کنم ندوہ ازمن بیزار شود خاکش بدہن، ازیں جہت مردماں بلدہ را بسیار بدظنی در حق ندوہ می شود زیادہ چہ نوشتہ آید جزاکم اللہ عن الاسلام والمسلمین۔ الملتمس بندہ کثیر المعاصی واعظ محمد عبدالغنی ازامرتسر کڑہ گرباسنگھ کُوچہ ٹنڈاشاہ۔

(ترجمہ) بخدمت شریف جناب فیض مآب قامع فساد وبدعات، جہالت وگمراہی کو دفع کرنے والے، حنفی علماء کا فخر، گمراہ نجدی فرقہ کے اصول کو مٹانے والے مولانا مولوی احمد رضاخاں صاحب، اللہ تعالٰی ہمیں اس کے علوم سے بہرہ ور فرمائے، سلام وتحیت مسنونہ پیش ہوں، دلی مراد واضح ہو کہ جب سے اس علاقہ میں قادیانی فتور وفساد برپا ہوا ہے قانونی آزادی کی وجہ سے اس بے دین اسلام کے ڈاکو پر علماء کی گرفت نہ ہوسکی ابھی ایک واقعہ حنفی [1] شخص کے ہاں ہوا ہے کہ اس کے نکاح میں مسلمان عورت تھی وہ شخص مرزائی ہوگیا اس کی مذکورہ عورت نے اس کے کفریات سن کر اس سے علیحدگی اختیار کرکے اپنے والد کے گھر چلی گئی، لہٰذا اس واقعہ اور آئندہ سدِّباب [2] اور مرزائیوں کی تنبیہ کے لئے یہ فتوٰی طبع کرایا ہے امید ہے کہ آپ بھی اپنی مہر اور دستخط سے اس کو مزین فرمائیں گے جو کہ باعثِ افتخار ہوگا۔ ندوہ [3] کا ایک نمائندہ مولوی غلام محمد ہوشیارپوری دوماہ سے امرتسر میں آیا ہوا ہے میں نے یہ فتوٰی اس کے پاس بھیجا تاکہ وہ دستخط کردے تو اس نے کہا اگر میں نے اس فتوٰی پر دستخط کئے تو ندوہ والے مجھ سے ناراض ہوجائیں گے اس کے منہ میں خاک ہو، اس کی اس بات کی وجہ سے شہر کے لوگ ندوہ والوں سے نہایت بدظن ہوگئے ہیں۔ مزید کیا لکھوں، اللہ تعالٰی آپ کو اسلام اور مسلمانوں کی طرف سے جزاء عطا فرمائے، الملتمس گنہگار بندہ واعظ محمد عبدالغنی از امرتسر کڑہ گرباسنگھ کوچہ ٹنڈاشاہ۔ (ت)

---

[1] امام اعظم ابوحنیفہ کا پیروکار۔ [2] راستہ بند کرنا۔ [3] صلح کلی کے داعی۔

## الجواب

الحمدللہ وحدہ والصلٰوۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ وعلٰی اٰلہ و صحبہ المکرمین

عندہ رب انی اعوذبک من ھمزات الشیطین واعوذبک رب ان یحضرون

(تمام تعریفیں اللہ وحدہ لاشریک کے لئے ہیں، اور صلٰوۃ وسلام اس ذات پر جس کے بعد نبی نہیں ہے اور اس کی آل واصحاب پر جو عزّت و کرامت والے ہیں، اے ربّ! میں تیری پناہ چاہتا ہوں شیطان کی کھلی بدگوئیوں سے اور تیری پناہ چاہتا ہوں ان کے حاضر ہونے سے۔ت)

اللہ عزوجل دین حق پر استقامت عطافرمائے اور ہر ضلال [1] ووبال ونکال سے بچائے، قادیانی مرزا کا اپنے آپ کو مسیح [2] ومثل مسیح کہنا تو شہرہ آفاق [3] ہے اور بحکم آنکہ ع

عیب می جملہ بگفتی ہنرش نیز بگو

(شراب کے تمام عیب بیان کئے اب اس کے ہنر بھی بیان کر۔ت)

فقیر کو بھی اس دعویٰ سے اتفاق ہے، مرزا کے مسیح ومثل مسیح ہونے میں اصلاً شک نہیں مگر لا واللہ [4] نہ مسیح کلمۃ اللہ علیہ صلوٰۃ اللہ بلکہ مسیح دجّال علیہ اللّعن وا لنکال، پہلے اس ادعائے [5] کاذب کی نسبت سہارن پور سے سوال آیا تھا جس کا ایک مبسوط [6] جواب ولد اعز فاضل نوجوان مولوی حامد رضاخاں محمد حفظہ اللہ تعالٰی نے لکھا اور بنام تاریخی "الصّارم الربانی علٰی اسراف القادیانی" مسمّٰی کیا۔ یہ رسالہ حامی سنن، ماحی فتن، ندوہ شکن، ندوی فگن، مکرمنا قاضی عبدالوحید صاحب حنفی فردوسی صین عن الفتن نے اپنے رسالہ مبارکہ تحفہ حنفیہ میں کہ عظیم آباد سے ماہوار شائع ہوتا ہے طبع فرمادیا، بحمد اللہ تعالٰی اس شہر میں مرزا کا فتنہ نہ آیا، اور اللہ عزوجل قادر ہے کہ کبھی نہ لائے، اس کی تحریرات یہاں نہیں ملتیں، مجیب ہفتم نے جو اقوال ملعونہ اس کی کتابوں سے بہ نشان صفحات نقل کئے مثیل مسیح ہونے کے ادعا کو شناعت ونجاست میں ان سے کچھ نسبت نہیں ان میں صاف صاف انکار ضروریاتِ دین اور بوجوہ کثیرہ کفروارتداد مبین [7] ہے فقیر ان میں سے بعض کی اجمالی تفصیل کرے۔

---

[1] گمراہی۔ [2] حضرت عیسٰی علیہ السلام اور ان کی مثل۔ [3] دنیا بھر میں مشہور ہے۔ [4] نہیں خدا کی قسم۔
[5] جھوٹے دعوے۔ [6] تفصیلی۔ [7] بہت سی وجوہات کی بناء پر کھلا ہوا کفروارتداد ہے۔

**کفر اول :۔** مرزا کا ایک رسالہ ہے جس کا نام "ایک غلطی کا ازالہ" ہے، اس کے صفحہ ۶۷۳ پر لکھتا ہے: میں احمد ہوں جو آیت "مُبَشِّرًا برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد" میں مراد ہے۔ (توضیح المرام مطبوعہ ریاض الہند امرتسر، ص۱۶)

آیہ کریمہ کا مطلب یہ ہے کہ سیّدنا مسیح ربانی عیسٰی بن مریم روح اللہ علیہما الصلوٰۃ والسلام نے بنی اسرائیل سے فرمایا کہ مجھے اللہ عزوجل نے تمہاری طرف رسول بنا کر بھیجا ہے توریت کی تصدیق کرتا اور اس رسول کی خوشخبری سناتا جو میرے بعد تشریف لانے والا ہے جس کا نام پاک احمد ہے (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم)۔ ازالہ [1] کے قول ملعون مذکور میں صراحۃً ادّعا ہوا کہ وہ رسول پاک جن کی جلوہ افروزی کا مژدہ حضرت مسیح لائے معاذ اللہ مرزا قادیانی ہے۔

**کفر دوم :۔** توضیح مرام طبع ثانی صفحہ ۹ پر لکھتا ہے کہ "میں محدث ہوں اور محدث (عہ) بھی ایک معنی سے نبی ہوتا ہے۔ (توضیح المرام مطبوعہ ریاض الہند امرتسر، ص۱۶)

عہ: لا الٰہ الا اللہ لقد کذب عدوّ اللہ ایھا المسلمون

(اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، دشمن خدا نے جھوٹ بولا اے مسلمانو!۔ت)

سیّد المحدثین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ ہیں کہ انہیں کے واسطے حدیث محدثین آئی۔ انھیں کے صدقے میں ہم نے اس پر اطلاع پائی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا:۔

قد کان فیما مضی قبلکم من الامم اناس محدثون فان یکن فی امتی منھم احد فانہ عمر بن الخطاب [2] رواہ احمد والبخاری عن ابی ھریرۃ واحمد ومسلم والترمذی والنسائی عن ام المؤمنین الصدیقۃ رضی اللہ تعالٰی عنھما۔

(ترجمہ) اگلی امتوں میں کچھ لوگ محدث ہوتے تھے یعنی فراست [3] صادقہ والہام [4] حق والے، اگر میری امت میں ان میں سے کوئی ہوگا تو وہ ضرور عمر بن خطاب ہے رضی اللہ تعالٰی عنہ (اسے احمد اور بخاری نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے اور احمد، مسلم، ترمذی اور نسائی نے ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا سے روایت کیا۔ت)

---

[1] ازالہ اوہام مرزا کی کتاب۔ [2] صحیح البخاری مناقب عمر بن خطاب رضی اللہ تعالٰی عنہ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۵۲۱ ۔۔ جامع الترمذی مناقب عمر بن خطاب رضی اللہ تعالٰی عنہ امین کمپنی مکتبہ رشیدیہ دہلی ۲/ ۲۱۰۔ [3] سچی دانائی۔ [4] سچے الہام۔

فاروق اعظم نے نبوت کے کوئی معنی نہ پائے صرف ارشاد فرمایا:۔

لو کان بعدی نبی لکان عمر بن الخطاب [1] رواہ احمد والترمذی والحاکم عن عقبۃ بن عامر والطبرانی فی الکبیر عن عصمۃ بن مالک رضی اللہ تعالٰی عنہما۔

(ترجمہ) اگر میرے بعد کوئی نبی ہوسکتا تو عمر ہوتا، (اسے احمد وترمذی اور حاکم نے عقبہ بن عامر سے اور طبرانی نے کبیر میں عصمۃ بن مالک رضی اللہ تعالٰی عنہما سے روایت کیا ہے، ت)

مگر پنجاب کا محدث حادث کہ حقیقۃً نہ محدث ہے نہ محدث، یہ ضرور ایک معنی پر نبی ہوگیا۔

الا لعنۃ اللہ علی الکٰذبین (خبردار، جھوٹوں پر خدا کی لعنت۔ت) والعیاذ باللہ رب العٰلمین۔

**کفر سوم:۔** دافع البلاء مطبوعہ ریاض ہند صفحہ ۹ پر لکھتا ہے "سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا"۔

**کفر چہارم:۔** مجیب پنجم نے نقل کیا، ونیز میگوید کہ خدائے تعالٰی نے براہین احمدیہ میں اس عاجز کا نام امتی بھی رکھا ہے اور نبی بھی، ان اقوال خبیثہ [2] میں اوّلاً کلام الٰہی کے معنی میں صریح تحریف [3] کی کہ معاذ اللہ آیہ کریمہ میں یہ شخص مراد ہے نہ کہ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔

ثانیاً:۔ نبی اللہ و رسول اللہ و کلمۃ اللہ عیسٰی روح اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام پر افتراء کیا وہ اس کی بشارت دینے کو اپنا تشریف لانا بیان فرماتے تھے۔

---

[1] صحیح البخاری مناقب عمر بن خطاب رضی اللہ تعالٰی عنہ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۵۲۰ ۔۔ المستدرک للحاکم معرفۃ الصحابۃ دارالفکر، بیروت ۳/ ۸۵۔۔ جامع الترمذی مناقب عمر بن خطاب رضی اللہ تعالٰی عنہ امین کمپنی دہلی ۲/ ۲۰۹) [2] ناپاک باتوں۔ [3] واضح طور پر بدل دیا۔

ثالثاً:۔ اللہ عزوجل پر افتراء کیا کہ اس نے عیسٰی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس شخص کی بشارت دینے کیلئے بھیجا، اور اللہ عزوجل فرماتا ہے:

ان الذین یفترون علی اللہ الکذب لا یفلحون (۱۶ / ۱۱۶)

بیشک جو لوگ اللہ عزوجل پر جھوٹ بہتان اٹھاتے ہیں فلاح نہ پائیں گے۔

اور فرماتا ہے:

انما یفتری الکذب الذین لا یؤمنون (۱۶ / ۱۰۵)

ایسے افتراء وہی باندھتے ہیں جو بے ایمان کافر ہیں۔

رابعاً:۔ اپنی گھڑی ہوئی کتاب براہین غلامیہ [۱] کو اللہ عزوجل کا کلام ٹھہرایا کہ خدائے تعالٰی نے براہین احمدیہ [۲] میں یوں فرمایا، اور اللہ عزوجل فرماتا ہے:

فویل للذین یکتبون الکتٰب بایدیھم ثم یقولون ھذا من عند اللہ لیشتروا
به ثمنًا قلیلا فویل لھم مما کتبت ایدیھم وویل لھم مما یکسبون (۲ / ۷۹)

خرابی ہے ان کے لئے جو اپنے ہاتھوں کتاب لکھیں پھر کہہ دیں یہ اللہ کے پاس سے ہے تاکہ اس کے بدلے
کچھ ذلیل قیمت حاصل کریں، سو خرابی ہے ان کیلئے ان کے لکھے ہاتھوں سے اور خرابی ہے ان کے لئے اس کمائی سے۔

ان سب سے قطع نظر ان کلمات ملعونہ میں صراحۃً اپنے لئے نبوت و رسالت کا ادعائے قبیحہ [۳] ہے اور وہ باجماعِ قطعی کفر صریح ہے، فقیر نے رسالہ "جزاء اللہ عدوہ بابائه ختم النبوۃ ۱۳۱۷ھ" خاص اسی مسئلے میں لکھا اور اس میں آیت قرآن عظیم اور ایک سو دس [۱۱۰] حدیثوں اور تیس [۳۰] نصوں کو جلوہ دیا، اور ثابت کیا کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو خاتم النبیین ماننا، ان کے زمانہ میں خواہ ان کے بعد کسی نبی جدید [۴] کی بعثت [۵] کو یقیناً قطعاً محال [۶] و باطل جاننا فرض اجل وجزءِ ایقان ہے "ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین" (۳۳ / ۴۰) (ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں کے پچھلے۔ت)

نص قطعی قرآن ہے اس کا منکر، نہ منکر بلکہ شک کرنے والا، نہ شاک کہ ادنٰی ضعیف احتمال خفیف سے توہم خلاف رکھنے والا قطعاً اجماعاً کافر ملعون مخلد فی النیران [۷] ہے، نہ ایسا کہ وہی کافر ہو بلکہ جو اس کے اس عقیدہ ملعونہ پر مطلع [۸] ہو کر اسے کافر نہ جانے وہ بھی، کافر ہونے میں شک و تردّد کو راہ دے وہ بھی کافر ہیں، الکفر جلی الکفران ہے،

---

[۱] مرزا کی کتاب براہین احمدیہ کو طنزاً براہین غلامیہ ارشاد فرمایا۔
[۲] قرآن پاک کو براہین احمدیہ قرار دیا کیونکہ برہان کے معنی دلیل اور نشانی کے ہیں اور قرآن پاک میں رسول صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی براہین موجود ہے۔
[۳] گندہ دعوٰی۔ [۴] نیا نبی۔ [۵] آنا۔ [۶] ناممکن۔ [۷] یعنی جہنم میں گھر بنانے والا لعنتی۔ [۸] عقیدے کو جانتے ہوئے۔

قول دوم وسوم میں شائد وہ یا اس کے اذناب آج کل کے بعض شیاطین سے سیکھ کر تاویل [1] کی آڑلیں کہ یہاں نبی ورسول سے معنی لغوی مراد ہیں یعنی خبر دار یا خبر دہندہ اور فرستادہ مگر یہ محض ہوس ہے۔

اوّلاً:۔ صریح لفظ میں تاویل نہیں سنی جاتی، فتاوٰی خلاصہ وفصول عمادیہ وجامع الفصولین وفتاوٰی ہندیہ وغیرہا میں ہے:۔

واللفظ للعمادی لو قال انا رسول اللہ او قال بالفارسیۃ من پیغمبرم یرید بہ من پیغام می برم یکفر (فتاوٰی ہندیۃ الباب التاسع فی احکام المرتدین نورانی کتب خانہ پشاور ۲/۲۶۳)

یعنی اگر کوئی اپنے آپ کو اللہ کا رسول کہے یا بزبان فارسی کہے میں پیغمبر ہوں اور مراد یہ لے کہ میں کسی کا پیغام پہنچانے والا ایلچی ہوں کافر ہو جائے گا۔

امام قاضی عیاض کتاب الشفاء فی تعریف حقوق المصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں فرماتے ہیں:

قال احمد بن ابی سلیمٰن صاحب سحنون رحمھما اللہ تعالٰی فی رجل قیل لہ لا وحق رسول اللہ فقال فعل اللہ برسول اللہ کذا وذکر کلاما قبیحا، فقیل لہ ما تقول یا عدو اللہ فی حق رسول اللہ فقال لہ اشد من کلامہ الاول ثم قال انما اردت برسول اللہ العقرب فقال ابن ابی سلیمٰن للذی سألہ اشھد علیہ وانا شریکك یرید فی قتلہ و ثواب ذٰلك، قال حبیب بن الربیع لان ادعاء التاویل فی لفظ صراح لا یقبل۔

(ترجمہ) امام احمد بن ابی سلیمان تلمیذ [2] ورفیق امام سحنون رحمہما اللہ تعالٰی سے ایک مرد کی نسبت کسی نے پوچھا کہ اس سے کہا گیا تھا رسول کے حق کی قسم اس نے کہا اللہ رسول اللہ کے ساتھ ایسا ایسا کرے اور ایک بدکلام ذکر کیا کہا گیا اے دشمن خدا! تو رسول اللہ کے بارے میں کیا بکتا ہے تو اس سے بھی سخت تر لفظ بکا پھر بولا میں نے تو رسول اللہ سے بچھو مراد لیا تھا۔ امام احمد بن ابی سلیمان [3] نے مستفتی سے فرمایا تم اس پر گواہ ہو جاؤ اور اسے سزائے موت دلانے اور اس پر جو ثواب ملے گا اس میں میں تمہارا شریک ہوں، (یعنی تم حاکم شرع کے حضور اس پر شہادت دو اور میں بھی سعی کروں گا کہ ہم تم دونوں بحکم حاکم اسے سزائے موت دلانے کا ثوابِ عظیم پائیں) امام حبیب بن ربیع نے فرمایا یہ اس لئے کہ کھلے لفظ میں تاویل کا دعوٰی مسموع [4] نہیں ہوتا۔

(الشفاء فی تعریف حقوق المصطفٰی القسم الرابع الباب الاول مطبع شرکۃ صحافیۃ فی البلاد العثمانیۃ ۲/۲۰۹)

---

[1] عذر۔ [2] شاگرد۔ [3] سوال کرنے والا۔ [4] سننے کا دعوٰی۔

مولانا علی قاری شرح شفاء میں فرماتے ہیں:۔

ثم قال انما اردت برسول اللہ العقرب فانه ارسل من عندا لحق وسلط علی الخلق تاویلا للرسالة العرفیة بالارادة اللغویة وھو مردود عند القواعد الشرعیة (شرح الشفاء لملا علی قاری مع نسیم الریاض الباب الاول دارالفکر بیروت ۴/۳۴۳)

یعنی وہ جو اس مردنے کہا کہ میں نے بچھو مراد لیا، اس طرح اس نے رسالت عرفی کو معنی لغوی کی طرف ڈھالا کہ بچھو کو بھی خدا ہی نے بھیجا اور خلق پر مسلط کیا ہے، اور ایسی تاویل قواعدِ شرع کے نزدیک مردود ہے۔

علامہ شہاب خفاجی نسیم الریاض میں فرماتے ہیں:۔

ھذا حقیقة معنی الارسال وھذا مما لا شك فی معناہ وانکارہ مکابرة لکنه لا یقبل من قائله وادعاؤہ انه مرادہ لبعدہ غایة البعد، وصرف اللفظ عن ظاھرہ لا یقبل کما لو قال انت طالق قال اردت محلولة غیر مربوطة لا یلتفت لمثله و یعد ھذیانا اھ ملتقطا (نسیم الریاض شرح الشفاء للقاضی عیاض الباب الاول دارالفکر بیروت، ۴/۳۴۳)

یعنی یہ لغوی معنی جن کی طرف اس نے ڈھالا ضرور بلاشک حقیقی معنی ہیں اس کا انکار ہٹ دھرمی ہے بایں ہمہ قائل [۱] کا ادعا [۲] مقبول نہیں کہ اس نے یہ معنی لغوی مراد لئے تھے، اس لئے کہ یہ تاویل نہایت دور از کار ہے اور لفظ کا اس کے معنی ظاہر سے پھیرنا مسموع نہیں ہوتا جیسے کوئی اپنی عورت کو کہے تو طالق ہے اور کہے میں نے تو یہ مراد لیا تھا کہ تو کھلی ہوئی ہے بندھی نہیں ہے (کہ لغت میں طالق کشادہ کو کہتے ہیں) تو ایسی تاویل کی طرف التفات نہ ہوگا اور اسے ہذیان [۳] سمجھا جائے گا۔

ثانیاً:۔ وہ بالیقین ان الفاظ کو اپنے لئے مدح وفضل جانتا ہے، نہ ایک ایسی بات کہ

دندان تو جملہ در دہانند     چشمان تو زیر ابروانند

(تیرے تمام دانت منہ میں ہیں، تیری آنکھیں ابرو کے نیچے ہیں۔ت)

کوئی عاقل بلکہ نیم پاگل بھی ایسی بات کو جو ہر انسان ہر بھنگی چمار بلکہ ہر جانور بلکہ ہر کافر مرتد میں موجود ہو محلِ مدح [۴] میں ذکر نہ کرے گا نہ اس میں اپنے لئے فضل وشرف جانے گا بھلا کہیں براہین غلامیہ میں یہ بھی لکھا کہ سچا خدا وہی ہے جس نے مرزا کی ناک میں دو نتھنے رکھے، مرزا کے کان میں دو گھونگے بنائے، یا خدا نے براہین احمدیہ میں لکھا ہے کہ اس عاجز کی ناک ہونٹوں سے اوپر اور بھوؤں کے نیچے ہے، کیا ایسی بات لکھنے والا پورا مجنون پکّا پاگل نہ کہلایا جائے گا۔ اور شک نہیں کہ وہ معنی لغوی یعنی کسی چیز کی خبر رکھنا یا دینا یا بھیجا ہوا ہونا، ان مثالوں سے بھی زیادہ عام ہیں بہت جانوروں کے ناک کان بھویں اصلاً نہیں ہوتیں مگر خدا کے بھیجے ہوئے وہ بھی ہیں، اللہ نے انہیں عدم سے وجود نر کی پیٹھ سے مادہ کے پیٹ سے دنیا کے میدان میں بھیجا جس طرح اس مردک خبیث نے بچھو کو رسول بمعنی لغوی بنایا۔

---

[۱] کہنے والے۔ [۲] دعویٰ۔ [۳] بیہودہ بات۔ [۴] تعریف۔

مولوی معنوی قدس سرہ القوی مثنوی شریف میں فرماتے ہیں:۔

کل یوم ھو فی شان بخواں مرورا بیکار و بے فعلے مداں

(روزانہ اللہ تعالٰی اپنی شان میں، پڑھ اس کو بیکار اور بے عمل ذات نہ سمجھ۔ت)

کمتریں کارش کہ ھر روز ست آں گوسہ لشکر روانہ میکند

(اس کا معمولی کام ہر روز یہ ہوتا ہے کہ روزانہ تین لشکر روانہ فرماتا ہے۔ت)

لشکرے ز اصلاب سوئے امہات بھرآں تا در رحم روید نبات

(ایک لشکر پشتوں سے امہات کی طرف، تاکہ عورتوں کے رحموں میں پیدائش ظاہر فرمائے۔ت)

لشکرے ز ارحام سوئے خاکداں تاز نر و مادہ پر گردد جہاں

(ایک لشکر ماؤں کے رحموں سے زمین کی طرف، تاکہ نر و مادہ سے جہان کو پُر فرمائے۔ت)

لشکرے از خاکداں سوئے اجل تابہ بیند ھر کسے حسنِ عمل

(ایک لشکر دنیا سے موت کی جانب تاکہ ہر ایک اپنے عمل کی جزا کو دیکھے۔ت)

(المثنوی المعنوی قصہ آنکس کہ دریارے بکوفت گفت الخ نورانی کتب خانہ پشاور، دفتر اول ص ۷۹)

حق عزوجل فرماتا ہے:۔

فارسلنا علیھم الطوفان والجراد و القمل والضفادع والدم (۷۰/۱۳۳)

ہم نے فرعونیوں پر بھیجے طوفان اور ٹڈیاں اور جوئیں اور مینڈ کیں اور خون۔

کیا مرزا ایسی ہی رسالت پر فخر رکھتا ہے جسے ٹڈی اور مینڈک اور جوں اور کتے اور سؤر سب کو شامل مانے گا، ہر جانور بلکہ ہر حجر و شجر بہت سے علوم سے خبر دار ہے اور ایک دوسرے کو خبر دینا بھی صحاح احادیث سے ثابت، حضرت مولوی قدس سرہ المعنوی ان کی طرف سے فرماتے ہیں:۔

ما سمیعیم وبصیرھم وخوشیم باشما نا محرماں ما خامشیم

ہم آپس میں سننے، دیکھنے والے اور خوش ہیں، تم نامحرموں کے سامنے ہم خاموش ہیں۔

(المثنوی المعنوی حکایت مارگیرے کہ اژدہائے افسردہ الخ نورانی کتب خانہ پشاور دفتر سوم ص ۲۷)

اللہ عزوجل فرماتا ہے:۔

وان من شیئ الا یسبّح بحمدہ ولکن لا تفقھون تسبیحھم (۱۷/۴۴)

کوئی چیز ایسی نہیں جو اللہ کی حمد کے ساتھ اس کی تسبیح نہ کرتی ہو مگر ان کی تسبیح تمہاری سمجھ میں نہیں آتی۔

حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:۔

ما من شیئ الا یعلم انی رسول اللہ الا کفرۃ او فسقۃ الجن والانس رواہ الطبرانی فی الکبیر عن یعلی بن مرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ وصححہ خاتم الحفاظ (المعجم الکبیر حدیث ۶۷۲ المکتبۃ الفیصلیۃ بیروت ۲۲/ ۲۶۲۔۔ الجامع الصغیر حدیث ۸۰۴۸ دار الکتب العلمیۃ بیروت الجزء الثانی ص ۴۹۲)

کوئی چیز ایسی نہیں جو مجھے اللہ کا رسول نہ جانتی ہو سوا کافر جن اور آدمیوں کے۔ (طبرانی نے کبیر میں یعلٰی بن مرہ سے روایت کیا اور خاتم الحفاظ نے اسے صحیح کہا۔ت)

حق سبحانہ تعالٰی فرماتا ہے:۔

فمکث غیر بعید فقال احطت بمالم تحط بہ وجئتك من سبأ بنبأ یقین (۲۷/۲۲)

کچھ دیر ٹھہر کر ہدہد بارگاہ سلیمانی میں حاضر ہوا اور عرض کی مجھے ایک بات وہ معلوم ہوئی ہے جس پر حضور کو اطلاع نہیں اور میں خدمت عالی میں ملک سبا سے ایک یقینی خبر لے کر حاضر ہوا ہوں۔

حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:۔

ما من صباح ولا رواح الا وبقاع الارض ینادی بعضھا بعضا، یا جارۃ ھل مربك الیوم عبد صالح صلی علیك او ذکر اللہ؟ فان قالت نعم رأت ان لھا بذٰلك فضلا (رواہ الطبرانی فی الاوسط وابو نعیم فی الحلیۃ عن انس رضی اللہ تعالٰی عنہ) (المعجم الاوسط حدیث ۵۷۶ مکتبۃ المعارف الریاض ۱/۳۳۶)

کوئی صبح اور شام ایسی نہیں ہوتی کہ زمین کے ٹکڑے ایک دوسرے کو پکار کر نہ کہتے ہوں کہ اے ہمسائے! آج تجھ پر کوئی نیک بندہ گزرا جس نے تجھ پر نماز پڑھی یا ذکر الٰہی کیا، اگر وہ ٹکڑا جواب دیتا ہے کہ ہاں تو وہ پوچھنے والا ٹکڑا اعتقاد کرتا ہے کہ اسے مجھ پر فضیلت ہے۔ (اسے طبرانی نے اوسط میں اور ابونعیم نے حلیہ میں حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کیا۔ت)

تو خبر رکھنا، خبر دینا سب کچھ ثابت ہے۔ کیا مرزا ہر اینٹ پتھر، ہر بت پرست کافر، ہر ریچھ بندر، ہر کتے سؤر کو بھی اپنی طرح نبی ورسول کہے گا؟ ہرگز نہیں، تو صاف روشن ہوا کہ معنی لغوی [1] ہرگز مراد نہیں بلکہ یقیناً وہی شرعی و عرفی [2] رسالت و نبوت مقصود [3] اور کفروارتداد یقینی قطعی موجود۔

وبعبارۃ اخری معنی کے چار ہی قسم ہیں، لغوی، شرعی، عرفی، عام یا خاص، یہاں عرف عام تو بعینہ وہی معنی شرعی ہے جس پر کفر قطعاً حاصل، اور ارادہ لغوی کا ادعاء یقیناً باطل، اب یہی رہا کہ فریب دہی [4] عوام کو یوں کہہ دے کہ میں نے اپنی خاص اصطلاح میں نبی ورسول کے معنی اور رکھے ہیں جن میں مجھے سگ [5] و خوک [6] سے امتیاز بھی ہے اور حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے وصفِ نبوت میں اشتراک [7] بھی نہیں، مگر حاش للہ[8]! ایسا باطل ادعاء اصلاً شرعاً عقلاً عرفاً کسی طرح بادشتر سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا، ایسی جگہ لغت وشرع وعرف عام سب سے الگ اپنی نئی اصطلاح کا مدعی ہونا قابل قبول ہو تو کبھی کسی کافر کی کسی سخت سے سخت بات پر گرفت نہ ہوسکے کوئی مجرم کسی معظم [9] کی کیسی ہی شدید توہین کرکے مجرم نہ ٹھہر سکے کہ ہر ایک کو اختیار ہے اپنی کسی اصطلاح خاص کا دعویٰ کردے جس میں کفر و توہین کچھ نہ ہو، کیا زید کہہ سکتا ہے خدا دو ہیں جب اس پر اعتراض ہو کہہ دے میری اصطلاح میں ایک کو دو کہتے ہیں، کیا عمرو جنگل میں سؤر کو بھاگتا دیکھ کر کہہ سکتا ہے وہ قادیانی بھاگا جاتا ہے، جب کوئی مرزائی گرفت چاہے کہہ دے میری مراد وہ نہیں جو آپ سمجھے میری اصطلاح میں ہر بھگوڑے یا جنگلی کو قادیانی کہتے ہیں، اگر کہئے کوئی مناسبت بھی ہے تو جواب دے کہ اصطلاح میں مناسبت شرط نہیں لامشاحۃ فی الاصطلاح (اصطلاح میں کوئی اعتراض نہیں) آخر سب جگہ منقول ہی ہونا کیا ضرور، لفظ مرتجل بھی ہوتا ہے جس میں معنی اوّل سے مناسبت اصلاً منظور نہیں، معہذا قادی بمعنی جلدی کنندہ ہے یا جنگل سے آنے والا۔

---

[1] لغت کے مطابق۔ [2] مشہور۔ [3] مقصود۔ [4] دھوکہ دہی۔ [5] کتے۔ [6] سؤر۔ [7] شرکت۔ [8] اللہ کی پناہ۔ [9] قابلِ تعظیم۔

قاموس میں ہے:۔

قدت قادية جاء قوم قدا قحموا من البادية والفرس قديانا اسرع

قوم جلدی میں آئی، قدت قادیۃ کا ایک معنی قدت من البادیۃ یاقدت الفرس جنگل سے آیا، یا گھوڑے کو تیز کیا۔

(القاموس المحیط باب الواؤ فصل القاف مصطفی البابی مصر ۴/ ۳۷۹)

قادیان اس کی جمع اور قادیانی اس کی طرف منسوب یعنی جلدی کرنے والوں یا جنگل سے آنے والوں کا ایک، اس مناسبت سے میری اصطلاح میں ہر بھگوڑے جنگلی کا نام قادیانی ہوا، کیا زید کی وہ تقریر کسی مسلمان یا عمرو کی یہ توجیہ کسی مرزائی کو مقبول ہو سکتی ہے، حاشا وکلّا کوئی عاقل ایسی بناوٹوں کو نہ مانے گا بلکہ اسی پر کیا موقوف، یوں اصطلاح خاص کا ادعاء مسموع ہو جائے تو دین و دنیا کے تمام کارخانے درہم برہم ہوں، عورتیں شوہروں کے پاس سے نکل کر جس سے چاہیں نکاح کرلیں کہ ہم نے تو ایجاب و قبول نہ کیا تھا، اجازت لیتے وقت ہاں کہا تھا، ہماری اصطلاح (ہاں) بمعنی (ہوں) یعنی کلمہ جزر وانکار ہے، لوگ بیع نامے لکھ کر رجسٹری کرا کر جائدادیں چھین لیں کہ ہم نے تو بیع نہ کی تھی بیچنا لکھا تھا، ہماری اصطلاح میں عاریت [1] یا اجارے [2] کو بیچنا کہتے ہیں الی غیر ذٰلك من فسادات لا تحصٰی (ایسے بہت سے فسادات ہوں گے۔ت) تو ایسی جھوٹی تاویل والا خود اپنے معاملات میں اسے نہ مانے گا، کیا مسلمانوں کو زن ومال اللہ ورسول (جل جلالہ وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) سے زیادہ پیارے ہیں کہ جورو [3] اور جائداد کے باب میں تاویل سنیں اور اللہ ورسول کے معاملے میں ایسی ناپاک بناوٹیں قبول کرلیں لا الٰہ الا اللہ مسلمان ہرگز ایسے مردود بہانوں پر التفات [4] بھی نہ کریں گے انہیں اللہ ورسول اپنی جان اور تمام جہان سے زیادہ عزیز ہیں وللہ الحمد جل جلالہ وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم خود ان کا رب جل وعلا قرآن عظیم میں ایسے بیہودہ عذروں کا دربار جلا چکا ہے۔

فرماتا ہے:۔

قل لا تعتذروا قد کفرتم بعد ایمانکم (۹/ ۶۶)

ان سے کہہ دو بہانے نہ بناؤ بیشک تم کافر ہوچکے ایمان کے بعد۔

(والعیاذ باللہ تعالٰی رب العالمین)

---

[1] ادھار۔ [2] کرایہ۔ [3] بیوی۔ [4] توجہ۔

ثالثاً۔ کفر چہارم میں امتی و نبی کا مقابلہ صاف اسی معنی شرعی و عرفی کی تعیین کررہاہے۔

رابعاً۔ کفر اوّل میں تو کسی جھوٹے ادعائے تاویل کی بھی گنجائش نہیں، آیت میں قطعاً معنی شرعی ہی مراد ہیں نہ کہ لغوی، نہ اس شخص کی کوئی اصطلاح خاص، اور اسی کو اس نے اپنے نفس کیلئے مانا تو قطعاً یقیناً بمعنی شرعی ہی اپنے نبی اللہ و رسول اللہ ہونے کا مدعی اور ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین (۳۳/۴۰)۔

(ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں میں پچھلے۔ت) کا منکر اور باجماع قطعی جمیع [1] اُمت مرحومہ مرتد و کافر ہوا، سچ فرمایا سچے خدا کے سچے رسول سچے خاتم النّبیین محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے کہ عنقریب میرے بعد آئیں گے "ثلثون دجّالون کذّابون کلھم یزعم انہ نبی" تیس[30] دجال کذاب کہ ہر ایک اپنے کو نبی کہے گا۔ "وانا خاتم النبیین لا نبی بعدی [2]" حالانکہ میں خاتم النّبیین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں، (اُمنت اُمنت صلی اللہ تعالٰی علیک وسلم۔ میں ایمان لایا میں ایمان لایا، اللہ تعالٰی آپ پر صلوٰۃ و سلام نازل فرمائے۔ت) اسی لئے فقیر نے عرض کیا تھا کہ مرزا ضرور مثیل مسیح ہے صَدَق بلکہ مسیح دجّال کا کہ ایسے مدعیوں کو یہ لقب خود بارگاہ رسالت سے عطا ہوا والعیاذ باللہ رب العٰلمین۔ (مسند احمد بن حنبل دارالفکر بیروت ۵/۳۹۶)

---

[1] اُمتِ مسلمہ کے مطابق۔

[2] جامع ترمذی ابواب الفتن باب لاتقوم الساعۃ الخ امین کمپنی کتب خانہ رشیدیہ دہلی ۲/۴۵۔

**کفر پنجم :۔** دافع البلاء ص۱۰ پر حضرت مسیح علیہ السلام سے اپنی برتری کا اظہار کیا ہے۔ (دافع البلاء ضیاء الاسلام قادیان ص۳۰)

**کفر ششم :۔** اسی رسالے کے صفحہ ۱۷ پر لکھا ہے:۔

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو، اس سے بہتر غلام احمد ہے۔ (دافع البلاء ضیاء الاسلام قادیان ص۳۰)

**کفر ہفتم :۔** اشتہار معیار الاخیار میں لکھا ہے میں بعض نبیوں سے بھی افضل ہوں۔ یہ ادعاء [۱] بھی باجماعِ قطعی کفر وارتداد یقینی ہیں، فقیر نے اپنے فتویٰ مسمّٰی بہ ردّ الرفضۃ میں شفاء شریف امام قاضی عیاض وروضہ امام نووی وارشاد الساری امام قسطلانی وشرح عقائد نسفی وشرح مقاصد امام تفتازانی واعلام امام ابن حجر مکی ومنح الروض علامہ قاری وطریقہ محمدیہ علامہ برکوی وحدیقہ ندیہ مولٰی نابلسی وغیرہا کتب کثیرہ کے نصوص سے ثابت کیا ہے کہ باجماعِ مسلمین کوئی ولی کوئی غوث کوئی صدیق بھی کسی نبی سے افضل نہیں ہو سکتا، جو ایسا کہے قطعاً اجماعاً کافر ملحد ہے،

ازاں جملہ شرح صحیح بخاری شریف میں ہے:۔

النبی افضل من الولی وھو امر مقطوع بہ والقائل بخلافہ کافر کانہ معلوم من الشرع بالضرورۃ

یعنی ہر نبی ہر ولی سے افضل ہے اور یہ امر یقینی ہے اور اس کے خلاف کہنے والا کافر ہے کہ یہ ضروریاتِ دین سے ہے۔

(ارشاد الساری شرح صحیح البخاری کتاب العلم باب ما یستحب للعالم الخ دار الکتاب العربی بیروت ۱/ ۲۱۴)

کفر ہفتم میں ایسے ایک لطیف تاویل کی گنجائش تھی کہ یہ لفظ (نبیوں) بتقدیم نون [۲] نہیں بلکہ (بنیوں) بہ تقدیم باہے یعنی بھنگی درکنار کہ خود ان کے تو لال گرو کا بھائی ہوں ان سے تو افضل ہوا ہی چاہوں میں تو بعض بنیوں سے بھی افضل ہوں کہ انہوں نے صرف آٹے دال میں ڈنڈی ماری اور یہاں وہ ہتھ پھیری کی بیبیوں کا دین ہی اڑ گیا، مگر افسوس کہ دیگر تصریحات نے اس تاویل کی جگہ نہ رکھی۔

---

[۱] دعویٰ۔ [۲] پہلے نون نہیں بلکہ "باء" ہے۔

**کفر ہشتم :۔** ازالہ صفحہ ۳۰۹ پر حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کے معجزات کو جن کا ذکر خداوند تعالیٰ بطور احسان فرماتا ہے مسمریزم [1] لکھ کر کہتا ہے: اگر میں اس قسم کے معجزات کو مکروہ نہ جانتا تو ابن مریم سے کم نہ رہتا۔ (ازالہ اوہام، ریاض الہند امر تسر، بھارت، ص۱۱۶)

یہ کفر متعدد کفروں کا خمیرہ ہے معجزات کو مسمریزم کہنا ایک کفر کہ اس تقدیر پر وہ معجزہ نہ ہوئے بلکہ معاذ اللہ ایک کسبی [2] کرشمے ٹھہرے، اگلے کافروں نے بھی ایسا ہی کہا تھا۔

اذ قال الله یا عیسیٰ بن مریم اذکر نعمتی علیك وعلیٰ والدتك، اذا یدتك بروح القدس ۛ تکلم الناس فی المهد و کهلا ۚ واذ علمتك الكتب والحکمة والتوراة والانجیل ۚ واذ تخلق من الطین کهیئة الطیر باذنی فتنفخ فیها فتکون طیرا باذنی و تبرئ الاکمه والابرص باذنی ۚ واذ تخرج الموتیٰ باذنی ۚ واذ کففت بنی اسرائیل عنك اذ جئتهم بالبینٰت فقال الذین کفروا منهم ان هذا الاّ سحر مبین (۵/۱۱۰)

جب فرمایا اللہ سبحانہ نے اے مریم کے بیٹے! یاد کر میری نعمتیں اپنے اوپر اور اپنی ماں پر جب میں نے پاک روح سے تجھے قوت بخشی لوگوں سے باتیں کرتا پالنے میں اور پکی عمر کا ہو کر اور جب میں نے تجھے سکھایا لکھنا اور علم کی تحقیقی باتیں اور توریت اور انجیل اور جب تو بناتا مٹی سے پرند کی سی شکل میری پروانگی سے پھر تو اس میں پھونکتا تو وہ پرند ہو جاتی میرے حکم سے اور تو چنگا کرتا مادر زاد اندھے اور سفید داغ والے کو میری اجازت سے، اور جب تو قبروں سے جیتا نکالتا مردوں کو میرے اذن سے اور جب میں نے یہود کو تجھ سے روکا جب تو ان کے پاس یہ روشن معجزے لے کر آیا تو ان میں کے کافر بولے یہ تو نہیں مگر کھلا جادو۔

---

[1] دماغ یعنی ذہن پر قبضہ کرنے کا علم۔ [2] کاریگری۔

مسمریزم بتایا یا جادو کہا، بات ایک ہی ہوئی یعنی الٰہی معجزے نہیں کسبی ڈھکوسلے [1] ہیں، ایسے ہی منکروں کے خیال ضلال [2] کو حضرت مسیح کلمۃ اللہ صلی اللہ تعالٰی علی سیدہٖ وعلیہ وسلم نے بار بار بتاکید رد فرمادیا تھا اپنے معجزات مذکورہ ارشاد کرنے سے پہلے فرمایا:

انی قد جئتکم باٰیۃ من ربکم انی اخلق لکم من الطین کھیئۃ الطیر الآیۃ (۴۹/۳)

میں تمہارے پاس رب کی طرف سے معجزے لایا کہ میں مٹی سے پرند بناتا اور پھونک مار کر اسے جِلاتا اور اندھے اور بدن بگڑے کو شفادیتا اور خدا کے حکم سے مردے جِلاتا [3] اور جو کچھ گھر سے کھا کر آؤ اور جو کچھ گھر میں اٹھا رکھو وہ سب تمہیں بتاتا ہوں۔

اور اس کے بعد فرمایا:۔

ان فی ذٰلک لاٰیۃ لکم ان کنتم مؤمنین (۴۹/۳)

بیشک ان میں تمہارے لئے بڑی نشانی ہے اگر تم ایمان لاؤ۔

پھر مکرر فرمایا:۔

جئتکم باٰیۃ من ربکم فاتقوا اللہ واطیعون (۵۰/۳)

میں تمہارے ربّ کے پاس سے معجزہ لایا ہوں تو خدا سے ڈرو اور میرا حکم مانو۔

مگر جو حضرت عیسٰی علیہ السلام کے ربّ کی نہ مانے وہ حضرت عیسٰی علیہ السلام کی کیوں ماننے لگا، یہاں تو اسے صاف گنجائش ہے کہ اپنی بڑائی سبھی کرتے ہیں ع

کس نہ گوید کہ دروغ من ترش ست

(کوئی نہیں کہتا کہ میرا جھوٹ ترش ہے۔ت)

پھر ان معجزات کو مکروہ جاننا دوسرا کفر یہ کہ کراہت اگر اس بنا پر ہے کہ وہ فی نفسہٖ مذموم کام تھے جب تو کفر ظاہر ہے۔

قال اللہ تعالٰی: تلک الرسل فضلنا بعضھم علٰی بعض (۲۵۳/۲)

یہ رسول ہیں کہ ہم نے ان میں ایک کو دوسرے پر فضیلت دی۔

اور اسی فضیلت کے بیان میں ارشاد ہوا:۔

واٰتینا عیسی ابن مریم البیّنٰت و ایدنٰہ بروح القدس (۲۵۳/۲)

اور ہم نے عیسٰی بن مریم کو معجزے دئے اور جبرئیل سے اس کی تائید فرمائی۔

---

[1] محنت کئے جانے والے ڈرامے۔ [2] گمراہ۔ [3] زندہ کرتا ہوں۔

اور اگر اس بنا پر ہے کہ وہ کام اگرچہ فضیلت کے تھے مگر میرے منصب اعلیٰ کے لائق نہیں تو یہ وہی نبی پر اپنی تفضیل [1] ہے ہر طرح کفر وارتداد قطعی سے مفر [2] نہیں، پھر ان کلمات شیطانیہ میں مسیح کلمۃ اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیّدہٖ وعلیہ وسلم کی تحقیر تیسرا کفر ہے اور ایسی ہی تحقیر اس کلام ملعون کفر ششم میں تھی اور سب سے بڑھ کر اس کفر نہم میں ہے کہ ازالہ صفحہ ۱۶۱ پر حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نسبت لکھا بوجہ مسمریزم کے عمل کرنے کے تنویر باطن اور توحید اور دینی استقامت میں کم درجے پر بلکہ قریب ناکام رہے۔(ازالہ اوہام ریاض الہند امرتسر، بھارت ص۱۱۶)

انا للہ وانا الیہ راجعون، الا لعنۃ اللہ علیٰ اعداء انبیاء اللہ

وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ انبیائہ وبارك وسلم

(ہم اللہ کی ملکیت اور ہم اس کی طرف ہی لوٹنے والے ہیں، انبیاء اللہ کے دشمنوں پر اللہ تعالیٰ کی لعنت، اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اس کے انبیاء علیہم السلام پر اور برکتیں اور سلام۔ت)

ہر نبی کی تحقیر مطلقاً کفر قطعی ہے جس کی تفصیل سے شفاء شریف وشروحِ شفاء وسیف مسلول امام تقی الملۃ والدین سبکی و روضہ امام نووی ووجیز امام کردری واعلام امام حجر مکّی وغیرہا تصانیف ائمہ کرام کے دفتر گونج رہے ہیں نہ کہ نبی بھی کون نبی مرسل نہ کہ مرسل بھی کیسا مرسل اولوالعزم نہ کہ تحقیر بھی کتنی کہ مسمریزم کے سبب نور باطن نہ نور باطن بلکہ دینی استقامت نہ دینی استقامت بلکہ نفس توحید میں کم درجہ بلکہ ناکام رہے اس ملعون قول لعن اللہ قائلہ وقابلہ (اسے کہنے والے اور قبول کرنے والے پر اللہ کی لعنت) نے اولوالعزمی ورسالت ونبوت درکنار اس عبداللہ وکلمۃ اللہ وروح اللہ علیہ وصلوٰۃ اللہ وسلام وتحیات اللہ کے نفس ایمان میں کلام کر دیا اس کا جواب ہمارے ہاتھ میں کیا ہے سوا اس کے کہ:

انّ الذین یؤذون اللہ ورسولہ لعنھم اللہ فی الدنیا والاٰخرۃ واعدلھم عذابا مھینا (۵۷/۳۳)

بیشک جو لوگ ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کو ان پر اللہ نے لعنت کی دنیاو آخرت میں اور ان کیلئے تیار کر رکھا ہے ذلّت کا عذاب۔

---

[1] برتری۔ [2] بھاگنے کا راستہ۔

**کفر دھم:۔** ازالہ صفحہ ۶۲۹ پر لکھتا ہے، ایک زمانے میں چار سو نبیوں کی پیشگوئی غلط (ع) ہوئی اور وہ جھوٹے۔
(ازالہ اوہام ریاض الہند امرتسر بھارت ص ۲۳۴)

ع: یہ اس کی پیش بندی ہے کہ یہ کذّاب اپنی بڑ میں ہمیشہ پیشگوئیاں ہانکتا رہتا ہے اور بعنایت الٰہی وہ آئے دن جھوٹی پڑا کرتی ہیں تو یہاں یہ بتانا چاہتا ہے کہ پیشگوئی غلط پڑی کچھ شان نبوت کے خلاف نہیں معاذ اللہ اگلے انبیاء میں بھی ایسا ہوتا ہے۔

(اینھم بر علم)

یہ صراحۃً انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی تکذیب [1] ہے عام اقوام کفار لعنھم اللہ [2] کا کفر حضرت عزت [3] عزّجلالہ نے یوں ہی تو بیان فرمایا:۔

| | |
|---|---|
| كذبت قوم نوح ن المرسلين (۲۶/۱۰۵) | نوح کی قوم نے پیغمبروں کو جھٹلایا۔ |
| كذبت عاد ن المرسلين (۲۶/۱۲۳) | عاد نے رسولوں کو جھٹلایا۔ |
| كذبت ثمود المرسلين (۲۶/۱۴۱) | ثمود نے رسولوں کو جھٹلایا۔ |
| كذبت قوم لوط ن المرسلين (۲۶/۱۶۰) | لوط کی قوم نے رسولوں کو جھٹلایا۔ |
| كذب اصحٰب الايكة المرسلين (۲۶/۱۷۶) | بَن والوں نے رسولوں کو جھٹلایا۔ |

ائمہ کرام فرماتے ہیں، جو نبی پر اس کی لائی ہوئی بات میں کذب جائز ہی مانے اگرچہ وقوع نہ جانے باجماع کفر ہے نہ کہ معاذاللہ چار سو انبیاء کا اپنے اخبار [4] بالغیب میں کہ وہ ضرور اللہ ہی کی طرف سے ہوتا ہے۔ واقع میں جھوٹا ہو جانا،

شفا شریف میں ہے:۔

من دان بالوحدانية وصحة النبوة ونبوة بنبينا صلى الله تعالى عليه وسلم ولكن جوز على الانبياء الكــذب فيمـا اتوا به ادعى فى ذٰلك المصلحة بزعمه او لم يدعها فهو كافر باجماع (الشفا بتعریف حقوق المصطفٰی فصل فی بیان ماھو من المقالات مکتبہ شرکۃ صحافیہ فی بلاد العثمانیہ ۲/۲۶۹)

یعنی جو اللہ تعالیٰ کی وحدانیت نبوّت کی حقانیت ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نبوت کا اعتقاد رکھتا ہو بایں ہمہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پر ان کی باتوں میں کذب جائز مانے خواہ بزعم خود اس میں کسی مصلحت کا ادعا کرے یا نہ کرے ہر طرح بالاتفاق کافر ہے۔

---

[1] جھٹلانا۔ [2] اللہ کی لعنت۔ [3] اللہ تبارک وتعالیٰ۔ [4] غیب کی خبروں۔

ظالم نے چار سو کہہ کر گمان کیا کہ اس نے باقی انبیاء کو تکذیب سے بچالیا حالانکہ یہی آیتیں جو ابھی تلاوت کی گئی ہیں شہادت دے رہی ہیں کہ اس نے آدم نبی اللہ سے محمد رسول اللہ تک تمام انبیائے کرام علیہم افضل الصلوٰۃ والسلام کو کاذب کہہ دیا کہ ایک رسول کی تکذیب [1] تمام مرسلین [2] کی تکذیب ہے۔

دیکھو قومِ نوح وہود وصالح ولوط وشعیب علیہم الصلوٰۃ والسلام نے اپنے ایک ہی نبی کی تکذیب کی تھی مگر قرآن نے فرمایا: قوم نوح نے سب رسولوں کی تکذیب کی، عاد نے کل پیغمبروں کو جھٹلایا، ثمود نے جمیع انبیاء کو کاذب کہا، قوم لوط نے تمام رسل کو جھوٹا بتایا، ایکہ والوں نے سارے نبیوں کو دروغ گو کہا، یونہی واللہ اس قائل نے نہ صرف چار سو بلکہ جملہ انبیاء ومرسلین کو کذاب مانا۔

فلعن اللہ من کذب احدا من انبیائه وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ انبیائه ورسله والمؤمنین بهم اجمعین، وجعلنا منهم وحشرنا فیهم وادخلنا معهم دار النعیم بجاههم عنده وبرحمته بهم ورحمتهم بنا انه ارحم الراحمین والحمد للہ رب العٰلمین

اللہ تعالیٰ کے کسی نبی کو جھوٹا کہنے والے پر اللہ تعالیٰ کی لعنت اور اللہ تعالیٰ اپنے انبیاء ورسولوں پر اور ان کے وسیلہ سے تمام مومنین پر رحمت فرمائے اور ہمیں ان میں بنائے، ان کے ساتھ حشر اور ان کے ساتھ جنت میں داخل فرمائے، ان کی اپنے ہاں وجاہت اور ان پر اپنی رحمت اور ان کی ہم پر رحمت کے سبب وہ برحق بڑا رحیم ورحمٰن ہے سب حمدیں اللہ تعالیٰ کیلئے جو سب جہانوں کا ربّ ہے۔

طبرانی معجم کبیر میں وَبَر حنفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:۔

انی اشهد عدد تراب الدنیا ان مسیلمة کذاب

بیشک میں ذرّہ ہائے خاک تمام دنیا کے برابر گواہیاں دیتاہوں کہ

مسیلمہ (جس نے زمانہ اقدس میں ادعائے نبوت کیا تھا) کذاب ہے۔

(المعجم الکبیر حدیث ۴۱۲ازوبربن مشہر الحنفی المکتبۃ الفیصلیہ بیروت ۲۲/۱۵۴)

وانا اشهد معك یا رسول اللہ (یارسول اللہ! میں بھی آپ کے ساتھ گواہی دیتاہوں) اور محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ عالم پناہ کا یہ ادنیٰ کتابعدد دانہائے ریگ وستارہائے آسمان گواہی دیتاہے اور میرے ساتھ تمام ملائکہ سمٰوٰت [3] وارض [4] وحاملانِ عرش [5] گواہ ہیں اور خود عرش عظیم کامالک گواہ ہے و کفٰی باللہ شهیدا (اور اللہ کافی ہے گواہ۔) (۴۸/۲۸) کہ ان اقوال مذکورہ کا قائل بیباک کافر مرتد ناپاک ہے۔

---

[1] جھٹلانا۔ [2] رسولوں۔ [3] آسمان کے تمام فرشتے۔ [4] زمین کے۔ [5] فرشتے۔

اگر یہ (عہ) اقوال مرزا کی تحریروں میں اسی طرح ہیں تو واللہ واللہ [1] وہ یقیناً کافر اور جو اس کے ان اقوال یا ان کے امثال پر مطلع [2] ہو کر اسے کافر نہ کہے وہ بھی کافر، ندوہ مخذولہ اور اس کے اراکین کہ صرف طوطے کی طرح کلمہ گوئی پر مدارِ اسلام [3] رکھتے اور تمام بد دینوں گمراہوں کو حق پر جانتے، خدا کو سب سے یکساں راضی مانتے، سب مسلمانوں پر مذہب سے لادعوے دینا لازم کرتے ہیں جیسا کہ ندوہ کی روداد [4] اوّل و دوم و رسالہ اتفاق وغیرہا میں مصرح ہے ان اقوال پر بھی اپنا وہی قاعدہ [5] ملعونہ مجرد کلمہ گوئی [6] نیچریت کا اعلیٰ نمونہ جاری رکھیں اس کی تکفیر میں چون وچرا کریں تو وہ بھی کافر، وہ اراکین بھی کفار، مرزا کے پیرو اگرچہ خود ان اقوال انجس الابوال [7] کے معتقد نہ بھی ہوں مگر جب کہ صریح کفر وکھلے ارتداد دیکھتے سنتے پھر مرزا کو امام وپیشوا ومقبول خدا کہتے ہیں قطعاً یقیناً سب مرتد ہیں سب مستحق نار [8]۔

عہ: یہ اقوال دوسرے کے منقول تھے اس فتوے کے بعد مرزا کی بعض نئی تحریریں خود نظر سے گزریں جن میں قطعی کفر بھرے ہیں بلاشبہ وہ یقیناً کافر مرتد ہے ۱۲۔

شفاء شریف میں ہے:۔

نکفر من لم یکفر من دان بغیر ملۃ المسلمین من الملل او وقف فیھم او شك

ہم ہر اس شخص کو کافر کہتے ہیں جو کافر کو کافر نہ کہے یا اس کی تکفیر میں توقف کرے یا شک رکھے۔

(الشفا بتعریف حقوق المصطفیٰ صلی اللہ علیہ والہٖ وسلم فصل فی بیان ماھو من المقالات مکتبہ شرکۃ صحافیہ فی البلاد والعثمانیہ ۲/۲۵)

شفاء شریف نیز فتاوٰی بزازیہ ودرر وغرر وفتاوٰی خیریہ ودر مختار ومجمع الانہر وغیرہا میں ہے:۔

من شك فی کفرہ وعذابہ فقد کفر

جو اس کے کفر وعذاب میں شک کرے یقیناً خود کافر ہے۔

(در مختار باب المرتد مطبع مجتبائی دہلی ۱/۳۵۶)

---

[1] اللہ کی قسم۔ [2] اطلاع پاکر۔ [3] اسلام کا انحصار۔ [4] سرگزشت۔ [5] یعنی طریقہ۔ [6] صرف کلمہ گوئی۔
[7] پیشاب سے زیادہ گندے اقوال ۔ [8] جہنم کے حقدار۔

اور جو شخص باوصف کلمہ گوئی وادعائے اسلام، کفر کرے وہ کافروں کی سب سے بدتر قسم مرتد کے حکم میں ہے، ہدایہ ودرمختار وعالمگیری وغرر وملتقی الابحر ومجمع الانہر وغیرہا میں ہے:۔

صاحب الھوٰی ان کان یکفر فھو بمنزلۃ المرتد

بدعتی اگر کفر کرے تو وہ مرتد کے حکم میں ہے۔

(درمختار فصل فی وصایاالذمی وغیرہ مطبع مجتبائی دہلی، ۲/۳۳۳)

فتاوٰی ظہیریہ وطریقہ محمدیہ وحدیقہ ندیہ وبرجندی شرح نقایہ وفتاوٰی ہندیہ میں ہے:۔

ھٰؤلاء القوم خارجون عن ملۃ الاسلام واحکامھم احکام المرتدین

یہ لوگ دین اسلام سے خارج ہیں اور ان کے احکام بعینہٖ مرتدین کے احکام ہیں۔

(فتاوٰی ہندیہ الباب التاسع فی احکام المرتدین نورانی کتب خانہ پشاور ۲/۲۶۴)

اور شوہر کے کفر کرتے ہی عورت نکاح سے فوراً نکل جاتی ہے، اب اگر بے اسلام لائے اپنے اس قول و مذہب سے بغیر توبہ کئے یا بعد اسلام وتوبہ عورت سے بغیر نکاح جدید کئے اس سے قربت کرے زنائے محض ہو جو اولاد ہو یقیناً ولد الزنا ہو، یہ احکام سب ظاہر اور تمام کتب میں دائر وسائر[1] ہیں۔

فی الدر المختار عن غنیۃ ذوی الاحکام ما یکون کفرا اتفاقا یبطل العمل

والنکاح واولادہ اولاد زنا (درمختار باب المرتد مطبع مجتبائی دہلی ۱/۳۵۹)

درمختار میں غنیۃ ذوی الاحکام سے منقول ہے جو بالاتفاق کفر ہو وہ عمل، نکاح کو باطل کردیتا ہے اس کی اولاد ولد الزنا ہے۔

اور عورت کا کل مہر اس کے ذمہ عائد ہونے میں بھی شک نہیں جب کہ خلوت صحیحہ ہوچکی ہو کہ ارتداد کسی دَین[2] کو ساقط[3] نہیں کرتا۔

فی التنویر وارث کسب اسلامہ وارثہ المسلم بعد قضاء دین اسلامہ

و کسب ردتہ فی بعد قضاء دین ردتہ (درمختار باب المرتد مطبع مجتبائی دہلی ۱/۳۵۹)

تنویر میں ہے قرضہ کی ادائیگی کے بعد اس کے اسلامی وقت کی کمائی کا وارث مسلمان ہے

اور اس کے ارتدادی دور کی کمائی بیت المال میں جمع ہوگی۔

---

[1] تفصیل سے لکھے ہوئے۔ [2] قرض۔ [3] ختم۔

اور معجّل [1] تو فی الحال آپ ہی واجب الادا ہے، رہا مؤجل [2]، وہ ہنوز [3] اپنی اجل پر رہے گا، مگر یہ کہ مرتد بحال ارتداد ہی مرجائے یا دارالحرب کو چلا جائے اور حاکم شرع حکم فرمادے کہ وہ دارالحرب سے ملحق ہوگیا اس وقت مؤجل بھی فی الحال واجب الادا ہو جائے گا اگرچہ اجل موعود میں دس بیس برس باقی ہوں۔

فی الدر ان حکم القاضی بلحاقه حل دینه فی رد المحتار لا نه باللحاق صار من اهل الحرب وهم اموات فی حق احکام الاسلام فصار کالموت، الا انه لا یستقر لحاقه الا بالقضاء لا حتمال العود، واذا تقرر موته تثبت الاحکام المتعلقة به کما ذکر نهر (ردالمحتار باب المرتد داراحیاء التراث العربی بیروت ۳/ ۳۰۰)

درمختار میں ہے کہ اگر قاضی نے مرتد کو دارالحرب سے ملحق ہونے کا فیصلہ دے دیا تو اس کا دَین لوگوں کو حلال ہے، ردالمحتار میں ہے کیونکہ دارالحرب سے لاحق ہونے پر حربی ہوگیا اور حربی اسلام کے احکام میں مُردوں کی طرح ہوتے ہیں مگر اس کا طوق قاضی کے فیصلہ پر دائمی قرار پائے گا کیونکہ قبل ازیں اس کے واپس دارالاسلام آنے کا احتمال ہے، تو جب اس کی موت ثابت ہوگئی تو موت سے متعلقہ تمام احکام نافذ ہوجائیں گے جیسا کہ نہر نے ذکر کیا۔

اولاد صغار [4] ضرور اس کے قبضے سے نکال لی جائے گی،

حذرا علی دینهم الا تری انهم صرحوا بنزع الولد من الام الشفیقة المسلمة ان کانت فاسقة والولد یعقل یخشی علیه التخلق بسیرها الذمیة فما ظنك بالاب المرتد والعیاذ باللہ تعالٰی قال فی ردالمحتار الفاجرة بمنزلة الکتابیة فان الولد یبقی عندها الی ان یعقل الادیان کما سیاتی خوفا علیه من تعلمه منها ما تفعله فکذا الفاجرة الخ (ردالمحتار باب الحضانۃ داراحیاء التراث العربی بیروت ۲/ ۶۳۴)

نابالغ بچوں کے دین کے خطرے کی وجہ سے، کیا آپ نے نہ دیکھا کہ فقہاء نے مسلمان شفیق ماں اگر فاسقہ ہو تو اس سے بچے کو الگ کرنے کی تصریح کی ہے بچے کے سمجھدار ہونے پر اس کی ماں کے بُرے اخلاق سے متاثر ہونے کے خوف کی وجہ سے، تو مرتد باپ کے بارے میں تیرا کیا گمان ہوگا، والعیاذ باللہ تعالٰی، ردالمحتار میں فرمایا کہ فاجر عورت اہل کتاب عورت کے حکم میں ہے کہ اس کے پاس بچہ صرف اس وقت تک رہے گا جب تک دین سمجھنے نہ پائے جیسا کہ بیان ہوگا، اس خوف سے کہ کہیں بچہ اس کے اعمال سے متاثر نہ ہوجائے، تو فاجرہ عورت کا بھی یہی حکم ہے الخ۔

---

[1] فوراً دیا جانے والا۔ [2] وقتِ مقررہ والا۔ [3] وہ اب بھی دے اپنے وقت پر۔ [4] نابالغ اولاد۔

وانت تعلم الولد لا یحضنه الاب الا بعد ما بلغ سبعا او تسعا وذلك عمر العقل قطعا فیحرم الدفع الیه ویجب النزع منه وانما احوجنا الی هذا لان الملك لیس بید الاسلام والا (عہ) فالسلطان این یبقی المرتد حتی یبحث عن حضانته الاتری الی قولهم لا حضانة لمرتدة لا نها تضرب وتحبس کالیوم فانی تتفرغ للحضانة فاذا کان هذا فی المحبوس فما ظنك بالمقتول ولکن انا لله وانا الیه راجعون ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم

اور تجھے علم ہے کہ والد بچے کو سات یا نو سال کے بعد ہی اپنی پرورش میں لیتا ہے اور یہ سمجھ کی عمر ہے لہٰذا بچے کو اس کے سپرد کرنا حرام ہے اور اس سے الگ کرلینا ضروری ہے اور ہم نے یہ ضرورت اس لئے محسوس کی کہ یہ ملک مسلمان کے اختیار میں نہیں ورنہ اسلامی حکمران مرتد کو کب چھوڑے گا کہ مرتد کی پرورش کا مسئلہ زیر بحث آئے، آپ نے غور نہیں کیا کہ فقہاء کا ارشاد ہے کہ مرتدہ کو حق پرورش نہیں ہے کیونکہ وہ قید میں سزا یافتہ ہوگی جیسا کہ آج ہے لہٰذا وہ پرورش کرنے کی فرصت کہاں پاسکتی ہے تو یہ حکم قیدی کے متعلق ہے تو مقتول مرتد کے متعلق تیرا کیا گمان ہوسکتا ہے، لیکن ہم اللہ تعالٰی کا مال اور ہم اسی کی طرف لوٹنے والے ہیں۔ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

(عہ) فان سلطان الاسلام مامور بقتله لایجوز له ابقاؤه بعد ثلثة ایام منه
(کیونکہ اسلامی حکمران کو مرتد کے قتل کا حکم ہے تو اسے جائز نہیں کہ مرتد کو تین دن کے بعد باقی رکھے۔)

مگر ان کے نفس یا مال میں بدعوے ولایت اس کے تصرفات موقوف رہیں گے اگر پھر اسلام لے آیا اور اس مذہب ملعون سے توبہ کی تو وہ تصرف سب صحیح ہوجائیں گے اور اگر مرتد ہی مرگیا یا دارالحرب کو چلا گیا تو باطل ہوجائیں گے،

فی الدر المختار یبطل منه اتفاقا ما یعتمد الملة وهی خمس النکاح والذبیحة والصید والشهادة والارث ویتوقف منه اتفاقا ما یعتمد المساواة وهو المفاوضة، او ولایة متعدیة وهو التصرف علی ولده الصغیر، ان اسلم نفذ وان هلك او لحق بدار الحرب وحکم بلحاقه بطل اھ مختصرا،

درمختار میں ہے مرتد کے وہ تمام امور بالاتفاق باطل ہیں جن کا تعلق دین سے ہو اور وہ پانچ امور ہیں: نکاح، ذبیحہ، شکار، گواہی اور وراثت، اور وہ امور بالاتفاق موقوف قرار پائیں گے جو مساوات عمل مثلاً لین دین اور کسی پر ولایت اور یہ نابالغ اولاد کے بارے میں تصرفات ہیں، اگر وہ دوبارہ مسلمان ہوگیا تو موقوف امور نافذ ہوجائیں گے، اور اگر وہ ارتداد میں مرگیا یا دارالحرب پہنچ گیا اور قاضی نے اس کے طوق کا فیصلہ دے دیا تو وہ امور باطل ہوجائیں گے، اھ مختصراً، (درمختار، باب المرتد، مطبع مجتبائی دہلی ۱/۳۵۹)

نسأل الله الثبات على الایمان وحسبنا الله ونعم الوکیل وعلیه التکلان ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ تعالی علی سیدنا ومولانا محمد وألہ وصحبہ اجمعین، امین واللہ تعالی اعلم

ہم اللہ تعالی سے ایمان پر ثابت قدمی کیلئے دعا گو ہیں، ہمیں اللہ تعالی کافی ہے اور وہ اچھا وکیل ہے اور اس پر ہی بھروسا ہے،

لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم، وصلی اللہ تعالی علی سیدنا ومولانا محمد وآلہٖ وصحبہٖ اجمعین، آمین واللہ تعالی اعلم

| | | |
|---|---|---|
| محمد وصی احمد | عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی عفی عنہ | عبد المصطفی احمد رضا خاں |
| ناصر دین | بمحمدن المصطفی النبی الامی | محمدی سنی حنفی قادری |

# رسالہ

# قهر الديان علىٰ مرتدٍّ بقاديان

## ۱۳۲۳ھ

## (قادیانی مرتد پر قہر خداوندی)

الحمد للّٰہ و کفٰی، سمع اللّٰہ لمن دعا، لیس وراء اللّٰہ منتھٰی، ان ربی لطیف لما یشاء، صلوات العلی الاعلٰی، وتسلیماته المنزهة عن الانتهاء، وبرکاته التی تنمی وتنمٰی، علی خاتم النبیین جمیعا، فمن تنبّأ بعده تامّا او ناقصا فقد کفر وغوٰی، اللّٰہ اکبر علٰی من عاث وعتا، ومرد وعصٰی، وفی هوة هواه هوٰی، اللّٰهم اجرنا من ان نذل ونخزٰی، او نزل ونشقٰی، ربنا وانصرنا بنصرك علٰی من طغٰی وبغیهو ضل واضل عن سبیل الاهتداء، صل علی المولٰی واٰله وصحبه ابدا ابدا، واشهد ان لا الٰه الا اللّٰہ وحده لا شریك له احدا صمدا، وان محمدا عبده ورسوله بالحق ودین الهدٰی، صلی اللّٰہ تعالٰی علیه وعلٰی اٰله وصحبه دائما سرمدا۔

تمام تعریفیں اللہ تعالٰی کے لئے، دعا کرنے والے کیلئے کفایت فرماتا اور سنتا ہے، اللہ تعالٰی کے بغیر کو منتہٰی[1] نہیں بیشک میرا ربّ جس پر چاہے لطف فرماتا ہے، اللہ تعالٰی کی صلوٰتیں، تسلیمات اور برکتیں جو بڑھتی ہیں اور انتہا سے پاک ہیں تمام انبیاء کے خاتم پر، توجو آپ کے بعد تام[2] یا ناقص[3] نبوت کا مدعی ہوا تووہ کافر ہوا اور گمراہ، اللہ تعالٰی ہر سرکش، باغی، کھلے نافرمان اور اپنی خواہش کے گڑھے میں گرنے والے پر غالب و بلند ہے، اے باری تعالٰی! ہمیں ذلّت، رسوائی، پھسلنے اور بدبختی سے محفوظ فرما۔ یااللہ! ہماری اپنی خاص مدد فرما ہر باغی اور سرکش اور جو بھی گمراہ ہو اور گمراہ کرتا ہو سیدھے طریقے سے ان سب کے خلاف۔ اور رحمت نازل فرما ہمارے آقا پر اور ان کی آل واصحاب پر ہمیشہ ہمیشہ، اور میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی برحق معبود نہیں، وہ وحدہ لاشریک احد صمد ہے اور یہ کہ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اس کے خاص بندے اور برحق رسول ہیں اور اس کا دین ہدایت ہے۔ اللہ تعالٰی کی رحمت نازل ہو ان پر اور ان کے آل واصحاب پر دائمی۔

اللّٰہ اکبر علٰی من عتا وتکبر (اللہ تعالٰی ہر سرکش اور متکبر پر غالب وبلند ہے۔ت)

---

[1] کامل۔ [2] مکمل۔ [3] نامکمل۔

مدّتے ایں مثنوی تاخیر شُد مُہلتے بایست تاخُوں شیر شد

اس مثنوی کو ایک مدّت تاخیر ہوئی، خون کے دودھ بننے کے لئے مدت چاہئے۔

اللہ عزوجل اپنے دین کا ناصر، اپنے بندوں کا کفیل، وحسبنا اللہ ونعم الوکیل، رسالہ ماہواری رَدِّ قادیانی کی ابتداء حکمتِ الٰہیہ نے اس وقت پر رکھی تھی کہ یہاں دوچار جاہلان محض اس کے مرید ہو آئے، مسلمانوں نے حسب حکم شرع شریف ان سے میل جول، ارتباط[1]، سلام، کلام یک لخت ترک کردیا۔ دین میں فساد، مسلمانوں میں فتنہ پیدا کرنے والوں نے یہ

العذاب الادنٰی دون العذاب الاکبر (۲۱/۳۲)

بڑے عذاب سے قبل دنیاوی چھوٹا عذاب چکھا۔

مسلمانوں پر حملے میں اپنی چلتی میں کوئی گئی[2] نہ کی، بس نہ چلا تو متواتر عرضیاں دیں کہ ہمارا پانی بند ہے، ہم پر زندگی تلخ ہے، بیدار مغز حکومت ایسی لغویات[3] کو کب سنتی، ہر بار جواب ملا کہ مذہبی امور میں دست اندازی نہ ہوگی، سائلان آپ اپنا انتظام کریں، آخر بحکم آنکہ:

ع دست بگیر دسر شمشیر تیز

تیز تلوار کا سرا ہاتھ میں پکڑا۔

ایک بے قید پرچے روہیل کھنڈ گزٹ میں اشتہار چھاپا کہ عمائدِ شہر اگر علمائے طرفین سے مناظرہ کرائیں اور وہ بھی اس شرط پر کہ دونوں طرف سے خود وہی منتظم رہیں تو ہمیں اطلاع دیں کہ ہم بھی مرزائی ملانوں کو بلالیں اور اس میں علمائے اہلسنت کی شان میں کوئی دقیقہ[4] بدزبانی واکاذیب بہتانی[5] وکلماتِ شیطانی کا اٹھانہ رکھا، یہ حرکت نہ فقط ان بے علم بے فہم مرزائیوں بلکہ بعونہ تعالٰی خود مرزا کے حق میں کالباحث عن حتفه بظلفه (اس کی طرح جو اپنی موت اپنے کھُر سے کرید کر نکالے۔) سے کم نہ تھی ۔

ست باز و بجھل میفگند پنجہ با مردِ آھنیں چنگال

ہر فاہم[6] وجاہل کو چھیڑا، آہنی پنجے والے مرد سے پنجہ آزمائی کی۔

مگر ازانجا کہ

عسٰی ان تکرھوا شیئا وھو خیر لکم (۲۱۶/۲)

قریب ہے کہ تم ناگوار سمجھو گے بعض چیزیں اور وہ تمہارے لئے بہتر ہوں گی۔

---

[1] دوستی۔ [2] اپنی طرف سے کوئی کمی نہ کی۔ [3] فضولیات۔ [4] کسر۔ [5] بڑے بڑے بہتان۔ [6] عقلمند۔

خدا شرّے برانگیزد کہ خیر مادراں باشد ؏

اللہ تعالٰی ایسا شر لاتا ہے جس میں ہماری خیر ہو۔

یہ ایک غیبی تحریک خیر ہوگئی جس نے اس ارادہ رسالہ کی سلسلہ جنبانی [1] فرمادی، اشتہار کا جواب اشتہاروں سے دیا گیا۔ مناظرہ کیلئے اکابر افکار مرزا قادیانی کو پیام دیا، اس کے ہولناک اقوال اِدّعائے [2] رسالت و نبوت وافضلیت [3] من الانبیاء وغیرہا کفروضلال [4] کا خاکہ اڑایا، گالیوں کے جواب میں گالی سے قطعی احتراز کیا، صرف اتنا دکھادیا کہ تمہاری آج کی گالی نرالی نہیں، قادیانی تو ہمیشہ سے اللہ ورسول وانبیائے سابقین وائمہ دین سب کو گالیاں سناتا رہا ہے، ہر عبارت اس کی کتابوں سے بحوالہ صفحہ مذکور ہوئی، مضمون کثیر تھا، متعدد پرچوں میں اشاعت منظور ہوئی، "ہدایت نوری بجواب اطلاع ضروری" نام رکھا گیا، اس میں دعوتِ مناظرہ، شرائط مناظرہ، طریق مناظرہ، مبادی مناظرہ سب کچھ موجود ہے۔

اس مختصر تحریر نے اپنی سلک منیر میں متعدد سلاسل لئے، سلسلہ دشنام [5] ہائے قادیانی بر حضرتِ ربّانی ورسولانِ رحمانی ومحبوبانِ یزدانی، سلسلہ کفریات وضلالاتِ قادیانی، سلسلہ تناقضات وتہافتات قادیانی، سلسلہ دجّالی و تلبیساتِ قادیانی، سلسلہ جہالات وبطالاتِ قادیانی، سلسلہ تاصیلات، سلسلہ سوالات اور واقعی وقتی ضرورات مختلف مضامین پر کلام کی مقتضی ہوتی ہیں اور اس کے اکثر رسائل الٹ پھیر کر انہیں ڈھاک کے تین پات کے حامل، لہٰذا ہر رسالے کے جداگانہ رو سے انہیں سلاسل کا انتظام احسن واولٰی۔

اب بعونہٖ تعالٰی اسی ہدایت نوری سے ابتدائے رسالہ ہے اور مولٰی تعالٰی مدد فرمانے والا ہے، اس کے بعد وقتاً فوقتاً رسائل و مضامین میں حسبِ حاجت اندراج گزین مناسب، کہ جو کلام جس سلسلے کے متعلق آتا جائے بہ شمار سلسلہ اسی کی سلک میں انسلاک پائے جو نیا کلام اس سلاسل سے جدا شروع ہو اس کے لئے تازہ سلسلہ موضوع ہو۔ اعتراضات کے تازیانے جن کا شمار خدا جانے اوّل تا آخر ایک سلسلہ میں منضود اور ہر اعتراض حاشیہ پر تازیانہ یا اس کی علامت "ت" لکھ کر جُدا معدود۔

مسلمانوں سے تو بفضلہٖ تعالٰی یقینی امید مدد و موافقت ہے، مرزائی بھی اگر تعصّب چھوڑ کر خوف خدا اور روز جزاء سامنے رکھ کر دیکھیں تو بعونہٖ تعالٰی امید ہدایت ہے۔

وما توفیقی الا باللہ علیہ توکلت والیہ انیب

وصلی اللہ تعالٰی علٰی سیّدنا محمد واٰلہٖ وصحبہ انہ ھو القریب المجیب

---

[1] مدد۔ [2] دعوٰی۔ [3] انبیاء سے افضل ہونے کا دعوٰی۔ [4] گمراہی۔ [5] گالیاں۔

## ہدایت نوری بجواب اطلاعِ ضروری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم خاتم النبیین واٰلہ وصحبہ اجمعین

(اس میں قادیانی کو دعوتِ مناظرہ اور اس کے بعض سخت ہولناک اقوال کا تذکرہ ہے)

اللہ عزوجل مسلمانوں کو دین حق پر استقامت اور اعدائے دین [1] پر فتح ونصرت بخشے، آمین!

روہیل کھنڈ گزٹ مطبوعہ یکم جولائی ۱۹۰۵ء فقیر غفرلہ میں تصور حسین نیچہ بند کے نام سے ایک مضمون بعنوان "اطلاع ضروری" نظر سے گزرا جس میں اوّلاً علمائے اہلسنّت نصرہم اللہ تعالٰی پر سخت زبان درازی و افتراء پردازی کی ہے، کوئی دقیقہ [2] توہین کا باقی نہ رکھا اور آخر میں عمائدِ شہر کو ترغیب دی ہے کہ علمائے طرفین میں مناظرہ کرادیں کہ حق جس طرف ہو ظاہر ہوجائے۔

ہر ذی عقل جانتا ہے کہ نیچہ بند صاحب جیسے بے علم فاضل، کیا کلام وخطاب کے قابل، بلکہ فوج کی اگاڑی آندھی کی پچھاڑی مشہور ہے، جس فوج کی یہ اگاڑی یہ ہر اوّل، اس کی پچھاڑی معلوم از اوّل، مگر اپنے دینی بھائیوں سے دفعِ فتنہ لازم، لہٰذا دونوں باتوں کے جواب کو یہ ہدایت نوری دو عدد پر منقسم، آئندہ حسبِ حاجت اس کے شمار کا اللہ عالم (پہلے عدد میں) ان گالیوں کا جوابِ متین جو علمائے اہلسنّت کو دی گئیں۔

پیارے بھائیو! عزیز مسلمانو! کیا یہ خیال کرتے ہو کہ ہم گالیوں کا جواب گالیاں دیں؟ حاشاللہ ہرگز نہیں بلکہ ان دل کے مریضوں اور ان کے ساختہ مسیح مرزا قادیانی کو گالی کے جواب میں یہ دکھائیں گے، ان کی آنکھیں صرف اتنا دکھا کر کھولیں گے کہ شُستہ دہنو [3]! تمہاری گندی گالی تو آج کی نئی نرالی نہیں، قادیانی بہادر ہمیشہ سے علماء وائمہ کو سڑی گالیاں دینے کا دھنی ہے، استغفر اللہ! علماء وائمہ کی کیا گنتی، وہ کون سی شدید خبیث ناپاک گالی ہے جو اس نے اللہ کے محبوبوں، اللہ کے رسولوں بلکہ خود اللہ واحد قہار کی شان میں اٹھا رکھی ہے، یہ اطلاع ضروری کی پہلی بات کا جواب ہوا۔

---

[1] دین کے دشمنوں۔ [2] نکتہ۔ [3] ٹوٹے منہ والو۔

(دوسرے عدد) میں بعونہ تعالیٰ [1] قادیانی مرزا کو دعوتِ مناظرہ ہے، اس میں شرائط مناظرہ مندرج ہیں اور نیز اس کا طریق مذکور ہے جو نہایت متین ومہذّب اور احتمالِ فتنہ سے یکسر دور ہے اس میں قادیانی کی طرح فریق مقابل پر شرائط میں کوئی سختی نہ رکھی گئی بلکہ قادیانی کی باگ ڈھیلی کی اور اس کی تنگی کھول دی گئی ہے، اس میں بحولہٖ تعالیٰ شرائط کے ساتھ مبادی بھی ہیں جو کمال تہذیب ومتانت سے ضلالتِ ضال کے کاشف اور مناظرہ حسنہ کے بادی بھی ہیں۔

ایک مُدعیٔ وحی [2] کو لازم کہ اپنے وحی کنندوں کو جو رات دن اس پر اترتے رہتے ہیں جمع کر رکھے اور اپنی حال کی اور پچھلی قوت سب حق کا وار سہارنے کے لئے ملالے۔ ہاں ہاں قادیانی کو تیار ہو رہنا چاہیے اس سخت وقت کے لئے جب واحد قہار اپنی مدد مسلمانوں کے لئے نازل فرمائے گا اور جھوٹے مسیحی جھوٹی وحی کا سب جال پیچ بعونہٖ کھل جائے گا۔

وما ذٰلك على الله بعزيز لقد عز نصر من قال وقوله الحق ان جندنا لهم الغٰلبون

ولن يجعل الله للكٰفرين على المؤمنين سبيلا والحمد لله ربّ العٰلمين

اور یہ اللہ تعالیٰ پر گراں نہیں، اس ذات کی مدد غالب جس نے فرمایا اور اس کا فرمان برحق ہے کہ ہمارا تیار کردہ لشکر ہی ان پر غالب رہے گا، اور اللہ تعالیٰ کافروں کو مومنوں پر ہرگز راہ نہ دے گا، الحمد لله رب العالمين۔

یہ دوسرا عدد بحولہٖ تعالیٰ اس کے متصل ہی آتا ہے، اب بعونہٖ تعالیٰ پہلے عدد کا آغاز ہوتا ہے۔

وما توفيقى الا بالله عليه توكلت واليه انيب

اور مجھے صرف اللہ تعالیٰ سے توفیق ہے اور اسی پر بھروسا ہے اور اسی کی طرف میرا لوٹنا ہے۔

---

[1] اللہ کی مدد سے۔ [2] وحی کا دعویٰ کرنے والا۔

عــــدِ اوّل

## اللّٰہ کے محبوبوں، اللّٰہ کے رسولوں حتّٰی کے خود اللّٰہ عزوجل پر قادیانی کی لچھے دار گالیاں

مسلمانو! اللہ تعالٰی تمہارا مالک و مولٰی تمہیں کفرو کافرین کے شر سے بچائے، قادیانی نے سب سے زیادہ اپنی گالیوں کا تختہ مشق رسول اللہ و کلمۃ اللہ و روح اللہ سیّدنا عیسٰی بن مریم علیہما الصلٰوۃ والسّلام کو بنایا ہے اور واقعی اسے اس کی ضرورت بھی تھی، وہ مثیل عیسٰی بلکہ نزول عیسٰی یا دوسرے لفظوں میں عیسٰی کا اتار بنا ہے، عیسٰی کے تمام اوصاف اپنے میں بتاتا ہے اور حقیقت دیکھئے تو مسیح صادق کی جمیع اوصاف حمیدہ سے اپنے آپ کو خالی اور اپنے تمام شائع ذمیمہ [1] سے اس پاک مبارک رسول کو منزّہ پاتا ہے لہٰذا ضرور ہوا کہ ان کے معجزات، ان کے کمالات سے یک لخت [2] انکار اور اپنی تمام شنیع خصلتوں [3]، ذمیم حالتوں [4] کی ان پر بوچھاڑ کرے جب تو اتار بنا ٹھیک اترے۔ میں یہاں اس کی گالیاں جمع کروں تو دفتر ہو لہٰذا اس کی خروار سے مُشتِ نمونہ [5] پیشِ نظر ہو۔

---

[1] گندے گناہوں۔ [2] اک دم۔ [3] گندی خصلتوں۔ [4] گناہ کی حالتوں۔ [5] ایک مٹھی۔

## فصلِ اوّل

# رسول اللہ عیسیٰ بن مریم اور ان کی ماں علیہما الصلوٰۃ والسلام پر قادیانی کی گالیاں

تازیانہ: ۱

۱۔ اعجاز احمدی ص ۱۳ پر صاف لکھ دیا کہ: ”یہود عیسیٰ کے بارے میں ایسے قوی ۱؎ اعتراض رکھتے ہیں کہ:

ت: ۲

ہم بھی جواب میں حیران ہیں، بغیر اس کے کہ یہ کہہ دیں کہ ضرور عیسیٰ نبی ہے کیونکہ قرآن نے اس کو نبی قرار دیا ہے ۔

ت: ۳

اور کوئی دلیل ان کی نبوت پر قائم نہیں ہو سکتی بلکہ ابطالِ نبوت ۲؎ پر کئی دلائل قائم ہیں۔

یہاں عیسیٰ کے ساتھ قرآن عظیم پر بھی جڑ دی کہ وہ ایسی باطل بات بتا رہا ہے جس کے ابطال پر متعدد دلائل قائم ہیں“۔

ت: ۴، ۵

۲۔ ایضاً ص ۲۴: ”کبھی آپ کو شیطانی الہام بھی ہوتے تھے۔“

( یہ خود ان کا اپنا عقیدہ ہے بظاہر انجیل کے سر تھوپا ہے، خود اسے اپنے یہاں حدیث سے ثابت مانتا ہے۔ اس کا بیان ان شاءاللہ آگے آتا ہے)

ت: ۶

۳۔ ایضاً ص ۲۴: ”ان کی اکثر پیشگوئیاں غلطی سے پر ہیں۔“ یہ بھی صراحۃً نبوت عیسیٰ سے انکار ہے کیونکہ قادیانی خود اپنی ساختہ کشتی ص ۵ پر کہتا ہے: ”ممکن نہیں کہ نبیوں کی پیشین گوئیاں ٹل جائیں“۔

ت: ۷

نیز پیشگوئی لیکھرام آخر دافع الوساوس ص ۷ پر کہتا ہے: ”کسی انسان کا اپنی پیشگوئی میں جھوٹا نکلنا تمام رسوائیوں سے بڑھ کر رسوائی ہے“۔

ت: ۸

ضمیمہ انجام آتھم ص ۲۷ پر کہا: ”کیا اس کے سوا کسی اور چیز کا نام ذِلت ہے کہ جو کچھ اس نے کہا وہ پورا نہ ہوا“۔

---

۱؎ بڑے۔ ۲؎ نبوت کے باطل ہونے پر۔

ت: ۹

اور کشتی ساختہ میں اپنی نسبت یوں لکھتا ہے ص۶: "اگر کوئی تلاش کرتا کرتا مر بھی جائے تو ایسی کوئی پیشگوئی جو میرے منہ سے نکلی ہو اسے نہیں ملے گی جس کی نسبت وہ کہہ سکتا ہو کہ خالی گئی"۔ تو مطلب یہ ہوا کہ اس کے لئے تو بھاری عزت ہے اور سیّدنا عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کیلئے وہ خواری وذلّت ہے جس سے بڑھ کر کوئی رسوائی نہیں۔ الا لعنۃ اللہ علی الظّٰلمین

ت: ۱۰ تا ۱۲

۴۔ دافع البلاء ٹائیٹل پیج ص ۳ : "ہم مسیح کو بیشک راستباز [۱] آدمی جانتے ہیں کہ اپنے زمانہ کے اکثر لوگوں سے البتہ اچھا تھا، واللہ اعلم، مگر وہ حقیقی منجی [۲] نہ تھا"۔

رسول اللہ اور وہ بھی ان پانچ مرسلین اولوالعزم سے کہ تمام رسولوں سے افضل ہیں یعنی ابراہیم ونوح وموسیٰ وعیسیٰ ومحمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کی صرف اتنی قدر ہے کہ ایک راستباز آدمی تھا جو ان کی خاک پاکے ادنیٰ غلاموں کا بھی پورا وصف نہیں تو بات کیا، وہی کہ عیسیٰ کی نبوّت باطل ہے فقط ایک نیک شخص تھا وہ بھی نہ ایسا کہ دوسرے کو نجات ملنے کا واقعی سبب ہوسکے بلکہ حقیقی نجات دہندہ نبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم تھے، اور اب قادیانی ہے کہ اسی کے متصل کہتا ہے کہ "حقیقی منجی وہ ہے جو حجاز میں پیدا ہوا تھا اور اب آیا مگر بروز کے طور پر خاکسار غلام احمد از قادیان"۔

ت: ۱۳

۵۔ پھر یہاں تک تو عیسیٰ کا ایک راستباز آدمی اور اپنے بہت اہل زمانہ سے اچھا ہونا یقینی تھا کہ بیشک اور البتہ کے ساتھ کہا، نوٹ میں چل کر وہ یقین بھی زائل ہوگیا، اسی صفحہ پر کہا "یہ ہمارا بیان محض نیک ظنی [۳] کے طور پر ہے ورنہ ممکن ہے کہ عیسیٰ کے وقت میں بعض راستباز اپنی راستبازی میں عیسیٰ سے بھی اعلیٰ ہوں"۔ اے سبحٰن اللہ!

ایماں یقین شعار باید حسنِ ظن تو چکار آید

پختہ ایمان انسان کا شعار ہونا چاہئے صرف اچھا گمان تیرے کیا کام آئے گا۔

---

[۱] سچ بولنے والا۔ [۲] نجات دلانے والا۔ [۳] اچھے گمان۔

ت: ۱۴

۶۔ پھر ساتھ لگے خدا کی شریعت بھی ناقص وہ تمام ہوگئی، اسی کے ص ۴ پر کہا ''عیسٰی کوئی کامل شریعت نہ لائے تھے''۔

ت: ۱۵تا۱۷

۷۔ عیسٰی کی راستبازی پر شراب خوری اور انواع انواع بد اطواری [1] کے داغ بھی لگ گئے، ایضاص ۴۔ مسیح کی راستبازی اپنے زمانے میں دوسرے راستبازوں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی بلکہ یحیٰ کو اس پر ایک فضیلت ہے کیونکہ وہ (یعنی یحیٰ) شراب نہیں پیتا تھا اور کبھی نہ سنا کہ کسی فاحشہ عورت نے اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا تھا یا ہاتھوں اور اپنے سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا تھا یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی، اسی وجہ سے قرآن میں یحیٰ کا نام حصُور رکھا گیا مگر مسیح کا نہ رکھا کیونکہ ایسے قصّے اس نام کے رکھنے سے مانع [2] تھے۔

ت: ۱۸تا۲۰

۸۔ اسی ملعون [3] قصے کو اپنے رسالہ ضمیمہ انجام آتھم ص ۷ میں یوں لکھا: ''آپ کا کنجریوں سے میلان اور صحبت بھی شاید اسی وجہ سے ہو کہ جدّی مناسبت درمیان ہے (یعنی عیسٰی بھی ایسوں ہی کی اولاد تھے) ورنہ کوئی پرہیز گار انسان ایک جوان کنجری کو یہ موقع نہیں دے سکتا کہ وہ اس کے سر پر اپنے ناپاک ہاتھ لگاوے اور زنا کاری کی کمائی کا پلید عطر اس کے سر پر ملے اور اپنے بالوں کو اس کے پیروں پر ملے، سمجھنے والے سمجھ لیں کہ ایسا انسان کس چلن کا آدمی ہو سکتا ہے''۔

ت: ۲۱تا۳۶

اسی رسالہ ص ۴ سے ص ۸ تک مناظرہ کی آڑلے کر خوب ہی جلے دل کے پھپھولے پھوڑے ہیں۔ اللہ عزوجل کے سچے مسیح عیسٰی بن مریم کو نادان (۹) اسرائیلی، شریر (۱۰)، مکار (۱۱)، بدعقل (۱۲)، زنانے خیال والا (۱۳)، فحش گو (۱۴)، بدزبان (۱۵)، کٹیل (۱۶)، جھوٹا (۱۷)، چور (۱۸)، علمی (۱۹)، عملی (۲۰)، قوت میں بہت کچا، خلل دماغ والا (۲۱)، گندی گالیاں دینے والا (۲۲)، بدقسمت (۲۳)، نرافریبی (۲۴)، پیرو شیطان (۲۵) وغیرہ وغیرہ خطاب اس قادیانی دجّال نے دیئے۔

---

[1] طرح طرح کے برے کام۔ [2] روکتے تھے۔ [3] لعنتی۔

ت: ۳۷

۲۶۔ صاف لکھ دیا ص۶ "حق بات یہ ہے کہ آپ سے کوئی معجزہ نہ ہوا"۔

ت: ۳۸

۲۷۔ "اس زمانے میں ایک تالاب سے بڑے بڑے نشان ظاہر ہوتے تھے، آپ سے کوئی معجزہ ہوا بھی ہو تو آپ کا نہیں اس تالاب کا ہے، آپ کے ہاتھ میں سوا مکر و فریب [۱] کے کچھ نہ تھا"۔

ت: ۳۹،۴۰

۲۸۔ انتہاء یہ کہ ص۷ پر لکھا: آپ کا خاندان بھی نہایت پاک و مطہر ہے، تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زنا کار اور کسبی عورتیں [۲] تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ہوا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ خدائے قہار کا حلم کہ رسول اللہ کو بحیلہ (ع) وبے حیلہ یہ ناپاک گالیاں دی جاتی ہیں اور آسمان نہیں پھٹتا۔ ان شدید ملعون گالیوں کے آگے ان لچھے دار شرافتوں کا کیا ذکر جو نیچہ بند صاحب نے علماء اہلسنّت کو دیں ان کا پیر تو نانی دادی تک کی دے چکا۔ الا لعنة اللہ علی الظّٰلمین

ع: خبیث حیلہ مناظرہ کا ہے اس کا رد عنقریب آتا ہے۔

ت: ۴۱ تا ۴۴

۲۹۔ وہ پاک کنواری مریم صدیقہ کا بیٹا کلمۃ اللہ جسے اللہ نے بے باپ کے پیدا کیا نشان سارے جہان کیلئے۔ قادیانی نے اس کیلئے دادیاں بھی گنا دیں، اور ایک جگہ اس کا دادا بھی لکھا ہے اور اس کے حقیقی بھائی سگی بہنیں بھی لکھی ہیں، ظاہر ہے کہ دادا، دادی، حقیقی بہنیں، سگے بھائی اسی کے ہوسکتے ہیں جس کے لئے باپ ہو، جس کے نطفے سے وہ بنا ہو، پھر بے باپ کے پیدا ہونا کہاں رہا؟ یہ قرآن عظیم کی تکذیب اور طیبہ طاہرہ مریم کو سخت گالی ہے۔

ت: ۴۵

کشتی ساختہ ص۱۶ پر لکھا: "مسیح تو مسیح ہیں اس کے چاروں بھائیوں کی بھی عزت کرتا ہوں۔ مسیح کی دونوں ہمشیروں [۳] کو بھی مقدسہ سمجھتا ہوں"، اور خود ہی اس کے نوٹ میں لکھا "یسوع مسیح کے چار بھائی اور دو بہنیں تھیں، یہ سب یسوع مسیح کے حقیقی بھائی اور حقیقی بہنیں تھیں یعنی یوسف اور مریم کی اولاد تھے"۔

---

[۱] مکاری و دھوکہ دہی۔ [۲] پیشہ ور عورتیں۔ [۳] بہنوں۔

ت: ۴۶

دیکھو کیسے کھلے لفظوں میں یوسف بڑھئی کو سیّدنا عیسیٰ کلمۃ اللہ کا باپ بنا دیا اور اس صریح کفر میں صرف ایک پادری کے لکھ جانے پر اعتماد کیا۔ ہاں ہاں یقین جانو آسمانی قہر سے واحد قہار سے سخت لعنت پائے گا اور جو ایک پادری کی بے معنی ژٹل سے قرآن کو رڈ کرتا ہے۔

ت: ۴۷

۳۰۔ نیز اسی دافع البلاء کے ص ۱۵ پر لکھا "خدا ایسے شخص (یعنی عیسیٰ) کو کسی طرح دوبارہ دنیا میں نہیں لا سکتا جس کے پہلے فتنے نے ہی دنیا کو تباہ کر دیا"۔ یہ ان گالیوں کے لحاظ سے عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ایک ہلکی سی گالی ہے کہ اس کے فتنے نے دنیا تباہ کر دی مگر اس میں دو شدید گالیاں اور ہیں کہ ان شاء اللہ تعالیٰ فصل سوم میں مذکور ہوں گی۔

ت: ۴۸

۳۱۔ اربعین نمبر ۲ ص ۱۳ پر لکھا "کامل مہدی [۱] نہ موسیٰ تھا نہ عیسیٰ۔ ان مرسلین اولوالعزم کا کامل ہادی ہونا بالائے طاق، پورے مہدی بھی نہ ہوئے، اور کامل کون ہیں، جناب قادیانی"۔ دیکھو اسی کا ص ۱۲ و ۱۳۔

ت: ۴۹، ۵۰

۳۲۔ مواہب الرحمن پر صاف لکھ دیا کہ عیسیٰ یہودی تھا

لو قدر اللہ رجوع عیسی الذی ھو من الیھود لرجع العزۃ الی تلک الیوم

اگر اللہ تعالیٰ نے یہودی عیسیٰ کا دوبارہ آنا مقدر کیا تو عزت اس دن لوٹ آئے گی۔

ت: ۵۱

ظاہر ہے کہ یہودی مذہب کا نام ہے نہ کہ نسب کا، کیا مرزا کہ پارسیوں کی اولاد ہے مجوسی ہے۔

---

[۱] ہدایت دینے والے۔

# قادیانی نے حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تکفیر کردی

ت: ۵۲

۴۳۔ حد یہ کہ عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تکفیر ۱؎ کردی۔ مسلمانو! وہ اتنا احمق نہیں کہ صاف حرفوں میں لکھ دے عیسیٰ کافر تھا بلکہ اس کے مقدمات متفرق کرکے لکھے، یہ تو دشنام سوم میں سن چکے کہ عیسیٰ کی سخت رسوائیاں ہوئیں، اور کشتی ساختہ ص۱۸ پر کہتا ہے "جو اپنے دلوں کو صاف کرتے ہیں ممکن نہیں کہ خدا ان کو رسوا کرے، کون خدا پر ایمان لایا صرف وہی جو ایسے ہیں" دیکھو کیسا صاف بتادیا کہ جسے خدا پر ایمان ہے ممکن نہیں کہ اسے خدا رسوا کرے لیکن عیسیٰ کو رسوا کیا تو ضرور اسے خدا پر ایمان نہ تھا اور کیا کافر کہنے کے سر پر سینگ ہوتے ہیں۔ الا لعنۃ اللہ علی الکفرین۔ قصد تھا کہ فصل اوّل یہیں ختم کی جائے کہ اتنے میں قادیانی کی "ازالۃ الاوہام" ملی، اس کی برہنہ گوئیاں ۲؎ بہت بے لاگ اور قابلِ تماشا ہیں۔

---

۱؎ کافر قرار دے دیا۔ ۲؎ ننگی باتیں۔

## معجزات مسیح کی تحقیر و انکار

ت: ۵۳ تا ۵۷

۳۴ یہ جو مثیل مسیح بنا اور اس پر لوگوں نے مسیح کے معجزے مثلاً مردے جِلانا اس سے طلب کئے تو صاف جواب دیتا ہے ص ۳ "احیاء جسمانی کچھ چیز نہیں، احیاء روحانی کیلئے یہ عاجز آیا ہے"۔ دیکھو وہ ظاہر باہر قاہر معجزہ جسے قرآن عظیم نے جا بجا کمال تعظیم کے ساتھ بیان فرمایا اور آیۃ اللہ ٹھہرایا، قادیانی کیسے کھلے لفظوں میں اس کی تحقیر کرتا ہے کہ وہ کچھ نہیں، پھر اس کے متصل کہتا ہے ص ۴۔ "ماسوائے اس کے اگر مسیح کے اصلی کاموں کو ان حواشی سے الگ کر کے دیکھا جائے جو محض افتراء [1] یا غلط فہمی سے گھڑے ہیں تو کوئی اعجوبہ نظر نہیں آتا بلکہ مسیح کے معجزات پر جس قدر اعتراض ہیں میں نہیں سمجھ سکتا کہ کسی اور نبی کے خوارق پر ایسے شبہات ہوں، کیا تالاب کا قصہ مسیحی معجزات کی رونق دور نہیں کرتا"۔

دیکھو "کوئی اعجوبہ نظر نہیں آتا" کہہ کر ان کے تمام معجزات سے کیسا صاف انکار کیا اور تالاب کے قصے سے اور بھی پانی پھیر دیا اور آخر میں لکھا ص ۴و۵ "زیادہ تر تعجب یہ ہے کہ حضرت مسیح معجزہ نمائی سے صاف انکار کر کے کہتے ہیں کہ میں ہر گز کوئی معجزہ دکھا نہیں سکتا مگر پھر بھی عوام الناس ایک انبار معجزات کا ان کی طرف منسوب کر رہے ہیں"۔

غرض اپنی مسیحیت قائم رکھنے کو نہایت کھلے طور پر تمام معجزاتِ مسیح و تصریحاتِ قرآن عظیم سے صاف منکر ہے اور پھر مہدی و رسول و نبی ہونے کا ادّعا، مسلمان تو مکذّبِ قرآن [2] کو مسلمان بھی نہیں کہہ سکتے، قطعاً کافر مرتد زندیق بے دین ہے نہ کہ نبی و رسول بن کر اور کفر پر کفر چڑھے الا لعنۃ اللہ علی الکفرین (خبردار! کافروں پر اللہ کی لعنت ہے) اور اس کذاب [3] کا کہنا کہ مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام خود اپنے معجزے سے منکر تھے، رسول اللہ پر محض افتراء اور قرآنِ عظیم کی صاف تکذیب ہے، قرآنِ عظیم تو مسیح صادق سے یہ نقل فرماتا ہے کہ

انی قد جئتکم باٰیۃ من ربکم انی اخلق لکم من الطین کھیئۃ الطیرفانفخ فیہ فیکون طیرا باذن اللہ وابری الاکمہ والابرص واحی الموتٰی باذن اللہ وانبئکم بما تاکلون وما تدخرون فی بیوتکم ان فی ذٰلك لاٰیۃ لکم ان کنتم مؤمنین (۴۹/۳)

بیشک میں تمہارے پاس تمہارے رب سے یہ معجزے لے کر آیا ہوں کہ میں تمہارے لئے مٹی سے پرند کی سی صورت بنا کر اس میں پھونک مارتا ہوں، وہ خدا کے حکم سے پرند ہو جاتی ہے اور میں بحکم خدا مادر زاد اندھے اور بدن بگڑے کو اچھا کرتا اور مردے زندہ کرتا ہوں، اور تمہیں خبر دیتا ہوں جو تم کھاتے اور جو گھروں میں اٹھا رکھتے ہو، بیشک اس میں تمہارے لئے بڑا معجزہ ہے اگر تم ایمان رکھتے ہو۔

---

[1] جھوٹ۔ [2] قرآن جھٹلانے والے۔ [3] جھوٹے۔

پھر مکرر فرمایا:

وجئتکم بایة من ربکم فاتقوا اللہ واطیعون (۳/۵۰)

میں تمہارے پاس تمہارے ربّ کی طرف سے بڑے معجزات لے کر آیا تو اللہ سے ڈرو اور میرا حکم مانو۔

اور یہ قرآن کا جھٹلانے والا ہے کہ انہیں اپنے معجزات سے انکار تھا۔

کیوں مسلمانو! قرآن سچا یا قادیانی؟ ضرور قرآن سچا ہے اور قادیانی کذّاب جھوٹا، کیوں مسلمانو! جو قرآن کی تکذیب [۱] کرے وہ مسلمان ہے یا کافر؟ ضرور کافر ہے، ضرور کافر بخدا۔

ت: ۵۸، ۵۹

۳۵۔ اسی بکر فکر قادیانی کے ازالہ شیطانی میں آخر ص ۱۶۱ سے آخر ۱۶۲ تک تو نوٹ میں پیٹ بھر کر رسول اللہ و کلمۃ اللہ کو وہ گالیاں دیں اور آیات اللہ و کلام اللہ سے وہ مسخریاں کیں جن کی حد و نہایت نہیں، صاف لکھ دیا کہ جیسے عجائب انہوں نے دکھائے عام لوگ کر لیتے تھے، اب بھی لوگ ویسی باتیں کر دکھاتے ہیں۔

ت: ۶۰: ۳۶۔ بلکہ آجکل کے کرشمے ان سے زیادہ بے لاگ ہیں۔

ت: ۶۱، ۶۲: ۳۷۔ وہ معجزے نہ تھے، کل کا ذور تھا عیسیٰ نے اپنے باپ بڑھئی کے ساتھ بڑھئی کا کام کیا تھا، اس سے یہ کلیں بنانی آگئی تھیں۔

ت: ۶۳: ۳۸۔ عیسیٰ کے سب کرشمے مسمریزم سے تھے۔

۳۹۔ وہ جھوٹی جھلک تھی۔

۴۰۔ سب کھیل تھا، لہو ولعب تھا۔

ت: ۶۴: ۴۱۔ سامری جادوگر کے گئوسالے [۲] کے مانند تھا۔

ت: ۶۵: ۴۲۔ بہت مکروہ و قابلِ نفرت کام تھے۔

ت: ۶۶: ۴۳۔ اہل کمال کو ایسی باتوں سے پرہیز رہا ہے۔

ت: ۶۷: ۴۴۔ عیسیٰ روحانی علاج میں بہت ضعیف اور نکما تھا۔

---

[۱] جھٹلائے۔ [۲] بچھڑے۔

وہ ناپاک عبارات بروجہ التقاط یہ ہیں ص ۱۵۱: انبیاء کے معجزات دو قسم ہیں، ایک محض سماوی جس میں انسان کی تدبیر و عقل کو کچھ دخل نہیں جیسے شق القمر، دوسرے عقلی جو خارقِ عادت عقل کے ذریعہ سے ہوتے ہیں جو الہام سے ملتی ہے جیسے سلیمان کا معجزہ صرح ممرد من قواریر (۲۷/۴۴) (شیشے جڑا صحن ہے۔ت)

بظاہر مسیح کا معجزہ سلیمان کی طرح عقلی تھا۔ تاریخ سے ثابت ہے کہ ان دونوں میں ایسے امور کی طرف لوگوں کے خیالات جھکے ہوئے تھے جو شعبدہ بازی اور دراصل بے سود اور عوام کو فریفتہ کرنے والے تھے، وہ لوگ جو سانپ بنا کر دکھلا دیتے اور کئی قسم کے جانور تیار کرکے زندہ جانوروں کی طرح چلادیتے، مسیح کے وقت میں عام طور پر ملکوں میں تھے سو کچھ تعجب نہیں کہ خدائے تعالٰی نے مسیح کو عقلی طور سے ایسے طریق پر اطلاع دے دی ہو جو ایک مٹی کا کھلونا کسی کل [۱] کے دبانے یا پھونک مارنے پر ایسا پرواز کرتا ہو جیسے پرندہ یا پیروں سے چلتا ہو کیونکہ مسیح اپنے باپ (عہ۱) یوسف کے ساتھ بائیس برس تک نجاری کرتے رہے ہیں اور ظاہر ہے کہ بڑھئی کا کام درحقیقت ایسا ہے جس میں کلوں کے ایجاد میں عقل تیز ہوجاتی ہے پس کچھ تعجب نہیں کہ مسیح نے اپنے دادا (عہ۲) سلیمان کی طرح یہ عقلی معجزہ دکھلایا ہو، ایسا معجزہ عقل سے بعید بھی نہیں، حال کے زمانہ میں اکثر صنّاع [۲] ایسی چڑیاں بنالیتے ہیں کہ بولتی بھی ہیں، ہلتی بھی ہیں۔ دم بھی ہلاتی ہیں، اور میں نے سنا ہے کہ بعض چڑیاں کل کے ذریعہ سے پرواز بھی کرتی ہیں، بمبئی اور کلکتے میں ایسے کھلونے بہت بنتے ہیں اور ہر سال نئے نئے نکلتے آتے ہیں (عہ۳) ماسوا اس کے یہ قرین قیاس ہے کہ ایسے ایسے اعجاز عمل الترب یعنی مسمریزی طریق سے بطور لہو ولعب نہ بطور حقیقت ظہور میں آسکیں کیونکہ مسمریزم میں ایسے ایسے عجائبات ہیں، سو یقینی طور پر خیال کیا جاتا ہے کہ اس فن میں مشق والا مٹی کا پرند بنا کر پرواز کرتا دکھادے تو کچھ بعید نہیں کیونکہ کچھ اندازہ کیا گیا کہ اس فن کی کہاں تک انتہا ہے (عہ۴) سلبِ امراض [۳] عمل الترب (مسمریزم) کی شاخ ہے، ہر زمانے میں ایسے لوگ ہوتے رہے ہیں اور اب بھی ہیں جو اس عمل سے سلب امراض کرتے ہیں اور مفلوج مبروص [۴] ان کی توجہ سے اچھے ہوتے ہیں، بعض نقشبندی وغیرہ نے بھی ان کی طرف بہت توجہ کی تھی، محی الدین ابن عربی کو بھی اس میں خاص مشق تھی،

عہ۱۔ اس کا باپ، دیکھئے مسیح و مریم دونوں کو سخت گالی ہے۔

عہ۲۔ اس کا دادا، دیکھئے وہی مسیح و مریم کو گالی ہے۔

عہ۳۔ یہاں تک تو مسیح کا معجزہ کل دبانے سے تھا، اب دوسرا پہلو بدلتا ہے کہ مسمریزم تھا۔

عہ۴۔ یہاں تک مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پرند بنانے پر استہزاء تھے اب اندھے اور کوڑھی کو اچھا کرنے پر مسخرگی کرتا ہے۔

---

[۱] بٹن۔ [۲] بنانے والے۔ [۳] امراض کو مٹانے والے۔ [۴] برص والے۔

کاملین ایسے عملوں سے پرہیز کرتے رہے ہیں، اور یقینی طور پر ثابت ہے کہ مسیح بحکم الٰہی اس عمل (مسمریزم) میں کمال رکھتے تھے مگر یاد رکھنا چاہئے کہ یہ عمل ایسا قدر کے لائق نہیں جیسا کہ عوام الناس اس کو خیال کرتے ہیں، اگر یہ عاجز اس عمل کو مکروہ اور قابلِ نفرت نہ سمجھتا تو ان عجوبہ نمائیوں میں ابن مریم سے کم نہ رہتا، اس عمل کا ایک نہایت برا خاصہ یہ ہے کہ جو اپنے تئیں اس مشغولی میں ڈالے وہ روحانی تاثیروں میں جو روحانی بیماریوں کو دور کرتی ہیں، بہت ضعیف اور نکما ہو جاتا ہے یہی وجہ ہے کہ گو مسیح جسمانی بیماریوں کو اس عمل (مسمریزم) کے ذریعہ سے اچھا کرتے رہے مگر ہدایت و توحید اور دینی استقامتوں کے دلوں میں قائم کرنے میں ان کا نمبر ایسا کم رہا کہ قریب قریب ناکام رہے، جب یہ اعتقاد رکھا جائے کہ ان پرندوں میں صرف جھوٹی حیات جھوٹی جھلک نمودار ہو جاتی تھی تو ہم اس کو تسلیم کر چکے ہیں، ممکن ہے کہ عمل الترب (مسمریزم) کے ذریعہ سے پھونک میں وہی قوت ہو جائے جو اس دخان [1] میں ہوتی ہے جس سے غبارہ اوپر کو چڑھتا ہے۔ مسیح جو جو کام اپنی قوم کو دکھلاتا تھا وہ دعا کے ذریعہ سے ہرگز نہ تھے بلکہ وہ ایسے کام اقتداری طور پر دکھاتا تھا۔ خدا تعالیٰ نے صاف فرمادیا ہے کہ وہ ایک فطری طاقت تھی جو ہر فردِ بشر میں ہے، مسیح کی کچھ خصوصیت نہیں، چنانچہ اس کا تجربہ اس زمانے میں ہو رہا ہے، مسیح کے معجزات تو اس تالاب کی وجہ سے بے رونق و بے قدر تھے جو مسیح کی ولادت سے پہلے مظہر عجائبات تھا جس میں ہر قسم کے بیمار اور تمام مجذوم [2] مفلوج [3] مبروص ایک ہی غوطہ مار کر اچھے ہو جاتے تھے لیکن بعض بعد کے زمانوں میں جو لوگوں نے اس قسم کے خوارق دکھلائے، اس وقت تو کوئی تالاب بھی نہ تھا، یہ بھی ممکن (ع ا) ہے کہ مسیح ایسے کام کیلئے اس تالاب کی مٹی لاتا تھا جس میں روح القدس کی تاثیر تھی، بہرحال یہ معجزہ صرف ایک کھیل تھا جیسے سامری کا گوسالہ۔

ع ا۔ یہ تیسرا پہلو ہے کہ حضرت مسیح اس مٹی کے پرند میں تالاب کی مٹی ڈال دیتے جس میں روح القدس کا اثر تھا، اس کے زور سے حرکت کرتا جیسے سامری نے اسپ روح القدس کے پاؤں تلے کی خاک بچھڑے میں ڈال دی بولنے لگا۔

---

[1] بھاپ۔ [2] جذام والے۔ [3] فالج والے۔

مسلمانو! دیکھا کہ اس دشمن اسلام نے اللہ عزوجل کے سچے رسول کو کیسی مغلظ گالیاں دیں، کون سی ناگفتنی اس ناشدنی نے ان کے حق میں اٹھا رکھی، ان کے معجزوں کو کیسا صاف صاف کھیل اور لہو ولعب و شعبدہ و سحر ٹھہرایا، ابرائے اکمہ وابرص کو مسمریزم پر ڈھالا اور معجزہ پرند میں تین احتمال پیدا کئے، بڑھئی کی کل یا مسمریزم یا کراماتی تالاب کا اثر، اور اسے صاف سامری کا بچھڑا بتادیا بلکہ اس سے بدتر کہ سامری نے جو اسپ[1] جبریل کی خاکِ سُم اٹھائی وہ اسی کو نظر آئی دوسرے نے اطلاع نہ پائی،

قال اللہ تعالیٰ: قال بصرت بمالم یبصروا به فقبضت قبضة من اثر الرسول فنبذتها و کذٰلك سوّلت لی نفسی (۲۰/۹۶)

سامری نے کہا میں نے وہ دیکھا جو انہیں نظر نہ آیا تو میں نے اسپِ رسول کی خاکِ قدم سے ایک مٹھی لے کر گوسالے میں ڈال دی کہ وہ بولنے لگا نفسِ امارہ کی تعلیم سے مجھے یونہی بھلا معلوم ہوا۔

مگر مسیح کا کرتب ایک دست مال تھا جس سے دنیا جہان کو خبر تھی، مسیح پیدا بھی نہ ہوئے تھے جب تالاب کی کرامات شہرہ آفاق تھیں، تو اللہ کا رسول یقیناً اس کافر جادوگر سے بہت کم رہا، اور مزہ یہ ہے کہ مسیح کے وقت میں بھی ایسے شعبدے تماشے بہت ہوتے تھے پھر معجزہ کدھر سے ہوا، اللہ اللہ رسولوں کو گالیاں، معجزات کے انکار، قرآن کی تکذیبیں اور پھر اسلام باقی ہے

ع چوں وضوئے محکم بی بی تمیزہ

(جیسے تمیزہ بی بی کا وضوئے محکم ہو۔ت)

اس سے تعجب نہیں کہ ہر مرتد جو اتنے بڑے دعوے کرکے اٹھے اسے ایسے کفروں سے چارہ نہیں، اندھے تو وہ ہیں جو یہ کچھ دیکھتے ہیں پھر اتنے بڑے مکذبِ قرآن[2] ودشمنِ انبیاء وعدوّ الرحمٰن[3] کو امامِ وقت مسیح ومہدی مان رہے ہیں۔

ع گر مسیح ایں ست لعنت بر مسیح

(اگر یہی مسیحیت ہے ایسی مسیحیت پر لعنت۔ت)

---

[1] گھوڑے۔ [2] قرآن کو جھٹلانا۔ [3] رحمٰن کا دشمن۔

اور ان سے بڑھ کر اندھاوہ ہے جو شدبدپڑھ لکھ کر اس کے ان صریح کفروں کو دیکھ بھال کر کہے میں جناب (ص) مرزا صاحب کو کافر نہیں کہتا خطا پر جانتا ہوں، ہاں شاید ایسوں کے نزدیک کافر وہ ہوگا جو انبیاء اللہ کی تعظیم کرے، کلام اللہ کی تصدیق و تکریم کرے ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

كذلك يطبع الله علی كل قلب متكبر جبار (۳۵/۴۰)

اللہ یوں ہی مہر کر دیتا ہے متکبر سرکش کے سارے دل پر۔

عہ:۔ ایسوں کو شاید اتنی بھی خبر نہیں کہ جو مخالفِ ضروریات دین کو کافر نہ جانے خود کافر ہے۔

من شك فی كفره وعذابه فقد كفر

جس نے اس کے کفر اور عذاب میں شک کیا وہ خود کافر ہے۔

(در مختار باب المرتد، مطبع مجتبائی دہلی، ۳۵۶/۱)

جب تکذیب قرآن [1] وسب وشتم [2] انبیاء کرام بھی کفر نہ ٹھہرے تو خدا جانے آریہ وہنود و نصاریٰ نے اس سے بڑھ کر کیا جرم کیا ہے کہ وہ کفار ٹھہرائے جائیں، یا شاید ایسوں کے دھرم میں تمام دنیا مسلمان ہے کافر کوئی تھا نہ ہے نہ ہو، یہ بھی معجزاتِ مسیح کی طرح قرآن کے بے اصل کہ فلانا مسلم فلانا کافر، ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

**تنبیہ:۔** ان عباراتِ ازالہ سے بحمد اللہ تعالیٰ اس جھوٹے عذر معمولی کا ازالہ بھی ہو گیا جو عبارات ضمیمہ انجام آتھم کی نسبت بعض مرزائی پیش کرتے ہیں کہ یہ تو عیسائیوں کے مقابلہ میں حضرت عیسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام کو گالیاں دی ہیں۔

اوّلاً:۔ ان عبارات کے علاوہ جو گالیاں اس کے اور رسائل مثل اعجاز احمدی ودافع البلاء وکشتی نوح واربعین ومواہب الرحمٰن وغیرہ میں اہلی وگہلی پھر رہی ہیں، وہ کس عیسائی کے مقابلہ میں ہیں، مثل مشہور ہے، دلہن کا منہ کالا، مشاطہ [3] کب تک ہاتھ دئے رہے گی۔

ثانیاً:۔ کس شریعت نے اجازت دی ہے کہ کسی بدمذہب کے مقابل اللہ کے رسولوں کو گالیاں دی جائیں؟

ثالثاً:۔ مرزا کو ادّعا [4] ہے کہ اگرچہ اس پر وحی آتی ہے مگر کوئی نیا حکم جو شریعتِ محمدیہ سے باہر ہو، نہیں آسکتا، ہم تو قرآن عظیم میں یہ حکم پاتے ہیں کہ

لا تسبوا الذين يدعون من دون الله فيسبوا الله عدوا بغير علم (۱۰۸/۶)

کافروں کے جھوٹے معبودوں کو گالی نہ دو کہ وہ اس کے جواب میں بے جانے بوجھے دشمنی کی راہ سے اللہ عزوجل کی جناب میں گستاخی کریں گے۔

مرزا اپنی وہ وحی بتائے جس نے قرآن کے اس حکم کو منسوخ کردیا۔

---

[1] قرآن کو جھٹلانا۔ [2] برا بھلا کہنا۔ [3] دلہن تیار کرنے والی۔ [4] دعویٰ۔

رابعاً:۔ مرزا کو ادّعا ہے کہ وہ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے قدم بقدم چل رہا ہے، التبلیغ ص ۴۸۳ پر لکھتا ہے:

من اٰیات صدقی انه تعالٰی وفقنی باتباع رسوله واقتداء نبیه صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم

فما رأیت اثرا من اٰثار النبی الا قفوته

میری سچائی کی نشانی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اپنے رسول کی اتباع اور نبی کی اقتداء پر توفیق دی

میں نے نبی کا جو بھی نشان دیکھا اس پر قدم رکھا۔ ت

بتائے تو کہ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کس دن عیسائیوں کے مقابل معاذ اللہ عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام اور ان کی والدہ ماجدہ کو گالیاں دی ہیں۔

خامساً:۔ مرزا کے ازالہ نے مرزائیوں کی اس بکر فکر کا کامل ازالہ کردیا، ازالہ کی یہ عبارتیں تو کسی عیسائی کے مقابل نہیں، ان میں وہ کون سی گالی ہے جو ضمیمہ انجام آتھم سے کم ہے حتی کہ چور اور ولد الزنا [1] کا بھی اثبات ہے وہاں چوری کسی مال کی نہ بتائی تھی بلکہ علم کی، ضمیمہ انجام ص ۶، نہایت شرم کی یہ بات ہے کہ آپ نے پہاڑی تعلیم کو یہودیوں کی کتاب طالمود سے چرا کر لکھا ہے اور پھر ایسا ظاہر کیا کہ گویا یہ میری تعلیم ہے۔

ازالہ میں اس سے بدتر چوری معجزہ کی چوری مانی کہ تالاب کی مٹی لاکر بے پر کی اڑاتے اور اپنا معجزہ ٹھہراتے، رہی ولادتِ زنا وہ اس نے اس بائیبل محرف [2] کے بھروسے پر لکھی، برائے نام کہہ سکتا تھا کہ عیسائیوں پر الزاماً پیش کی اگرچہ مرزا کی عملی کارروائی صراحۃً اس کی مکذّب تھی کہ وہ اپنے رسائل میں بکثرت مسلمانوں کے مقابل اسی بائیبل محرف کو نزول الیاس وغیرہ کے مسئلہ میں پیش کرتا ہے مگر ازالہ میں تو صاف تصریح کردی کہ قرآن عظیم اسی بائیبل محرف کی طرف رجوع کرنے اور اس سے علم سیکھنے کا حکم دیتا ہے، ازالہ ص ۳۰۸ آیت ہے "فاسئلوا اهل الذکر ان کنتم لا تعلمون" یعنی تمہیں علم نہ ہو تو اہل کتاب کی طرف رجوع کرو، ان کی کتابوں پر نظر ڈالو، اصل حقیقت منکشف ہو، ہم نے موافق حکم اس آیت کے یہود و نصاریٰ کی کتابوں کی طرف رجوع کیا تو معلوم ہوا کہ مسیح کے فیصلے کا ہمارے ساتھ اتفاق ہے دیکھو کتاب سلاطین و کتاب ملاکی نبی اور انجیل۔ تو ثابت ہوا کہ یہ توریت و انجیل بلکہ تمام بائیبل موجودہ اس کے نزدیک سب بحکم قرآن مستند ہیں تو جو کچھ اس سے لکھا ہرگز الزاماً نہ تھا بلکہ اس کے طور پر قرآن سے ثابت، اور خود اس کا عقیدہ تھا، اور اللہ تعالیٰ دجّالوں کا پردہ یونہی کھولتا ہے۔

والحمد للّٰه رب العٰلمین

---

[1] زنا کی اولاد۔ [2] تحریف شدہ بائیبل۔

# رسالہ

# الجُراز الدّیانی علی المرتدّ القادیانی

## ۱۳۴۰ھ

## (قادیانی مرتد پر خدائی خنجر)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مسئلہ (۷۹) :۔ از پیلی بھیت مسؤلہ شاہ میر خاں قادری رضوی، ۳ / محرم الحرام ۱۳۴۰ھ

اعلیٰ حضرت مدظلکم العالی، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، اس میں شک نہیں آپ کی خدمت میں بہت سے جواب طلب خطوط موجود ہوں گے لیکن عریضہ ہذا بحالت اشد ضرورت [1] ارسالِ خدمت ہے امید کہ بواپسی جواب سے شرف بخشا جائے۔

(۱) آیت کریمہ:

والذین یدعون من دون اللہ لا یخلقون شیئا وھم یخلقون اموات

غیر احیاء وما یشعرون ایان یبعثون (۱۶/۲۰،۲۱)

اور اللہ کے سوا جن کی عبادت کرتے ہیں وہ کچھ بھی نہیں بناتے اور وہ خود بنائے ہوئے ہیں،

مردے ہیں زندہ نہیں، اور انہیں خبر نہیں لوگ کب اٹھائے جائیں گے۔ت

یہ ظاہر کرتی ہے کہ ماسوا اللہ تعالٰی کے جس کسی کو خدا کہا جاتا ہے وہ خالق نہ ہونے اور مخلوق ہونے کے علاوہ مردہ ہے زندہ نہیں۔ بنابریں عیسٰی علیہ السلام کو بھی جبکہ نصارٰی خدا کہتے ہیں تو کیوں نہ ان کو مردہ تسلیم کیا جائے اور کیوں ان کو آسمان پر زندہ مانا جائے؟

---

[1] شدید ضرورت۔

(۴) صاحبِ بخاری بروایت عائشہ رضی اللہ تعالٰی عنہا ارقام فرماتے ہیں۔ (منقول از مشارق الانوار، حدیث ۱۱۱۸)

لَعَنَ اللهُ الْيَهُوْدَ وَالنَّصَارٰى اِتَّخَذُوْا قُبُوْرَ اَنْبِيَائِهِمْ مَسٰجِدَ

اللہ تعالٰی یہود و نصارٰی پر لعنت فرمائے انہوں نے اپنے انبیاء کی قبروں کو مسجدیں بنالیا۔ (ت)

(صحیح البخاری کتاب الجنائز باب مایکرہ من اتخاذ المسجد علی القبور، قدیمی کتب خانہ کراچی، ۱/۱۷۷)

اس سے ظاہر ہے کہ نبی یہود حضرت موسٰی و نبی نصارٰی حضرت عیسٰی علٰی نبینا وعلیہما الصلوٰۃ والسلام کی قبریں پوجی جاتی تھیں۔ حسب ارشاد باری تعالٰی:

عزّا سمهفَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِيْ شَيْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَى اللهِ وَالرَّسُوْلِ (۴/۵۹)

پھر اگر تم میں کسی بات کا جھگڑا اٹھے تو اسے اللہ و رسول کے حضور رجوع کرو۔ ت

آیاتِ الٰہیہ، احادیث نبویہ ثبوتِ مماتِ عیسٰی علیہ السلام میں موجود ہوتے ہوئے کیونکر ان کو زندہ مان لیا جائے؟

میں ہوں حضور کا ادنٰی خادم

شاہ میر خاں قادری رضوی غفرلہ ربہ ساکن پیلی بھیت

۳ / محرم الحرام ۱۳۴۰ھ

## الجواب

نَحْمَدُه وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيم

(۱) قبلِ جواب ایک امر ضروری کہ اس سوال وجواب سے ہزار درجہ اہم ہے، معلوم کرنا لازم، بے دینوں کی بڑی راہِ فرار یہ ہے کہ انکار کریں ضروریاتِ دین کا، اور بحث چاہیں کسی ہلکے مسئلے میں جس میں کچھ گنجائش دست و پازدن ہو۔

قادیانی صدہا درجہ سے منکر ضروریاتِ دین تھا اور اس کے پس ماندے حیات و وفاتِ سیّدنا عیسٰی رسول اللہ علٰی نبینا الکریم وعلیہ صلوات اللہ وتسلیمات اللہ کی بحث چھیڑتے ہیں، جو ایک فرعی مسئلہ خود مسلمانوں میں ایک نوع کا اختلافی مسئلہ ہے جس کا اقرار یا انکار کفر تو درکنار ضلال بھی نہیں (فائدہ نمبر ۴ میں آئے گا کہ نزول حضرت عیسٰی علیہ السلام اہلسنّت کا اجماعی عقیدہ ہے) نہ ہرگز وفاتِ مسیح ان مرتدین کو مفید، فرض کر دم کہ ربّ عزوجل نے ان کو اس وقت وفات ہی دی، پھر اس سے ان کا نزول کیونکر ممتنع ہوگیا؟ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی موت محض ایک آن کو تصدیق وعدہ الٰہیہ کے لئے ہوتی ہے، پھر وہ ویسے ہی حیاتِ حقیقی دنیاوی وجسمانی سے زندہ ہوتے ہیں جیسے اس سے پہلے تھے، زندہ کا دوبارہ تشریف لانا کیا دشوار؟ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

اَلْاَنْبِيَاءُ اَحْيَاءٌ فِيْ قُبُوْرِهِمْ يصلُّوْنَ

انبیاء زندہ ہیں اپنی قبروں میں، نماز پڑھتے ہیں۔

(مسند ابو یعلٰی مروی از انس رضی اللہ تعالٰی عنہ حدیث ۳۴۱۲، موسسہ علوم القرآن بیروت ۳/۳۷۹)

(۲) معاذاللہ کوئی گمراہ بددین یہی مانے کہ ان کی وفات اوروں کی طرح ہے جب بھی ان کا دوبارہ تشریف لانا کیوں محال ہوگیا؟

وعدہ وَحَرَامٌ عَلٰى قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا اَنَّهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ (۲۱/۹۵)

اور حرام ہے اس بستی پر جسے ہم نے ہلاک کر دیا کہ پھر لوٹ کر آئیں۔ (ت)

ایک شہر کیلئے ہے، بعض افراد کا بعد موت دنیا میں پھر آنا خود قرآن کریم سے ثابت ہے جیسے سیّدنا عزیر علیہ الصلوٰۃ والسلام۔

قال اللہ تعالٰی: فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهٗ (۲/۲۵۹)

تو اللہ نے اسے مردہ رکھا سو برس، پھر زندہ کر دیا۔ (ت)

چاروں طائرانِ خلیل علیہ الصلوٰۃ والسلام،

قال اللہ تعالٰی: ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰى كُلِّ جَبَلٍ مِّنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَاْتِيْنَكَ سَعْيًا (۲/۲۶۰)

پھر ان کا ایک ایک ٹکڑا ہر پہاڑ پر رکھ دے، پھر انہیں بلا، وہ تیرے پاس چلے آئیں گے دوڑتے ہوئے۔ (ت)

ہاں مشرکین ملاعنہ منکرین بعث اسے محال جانتے ہیں اور دربارہ مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام قادیانی بھی اس قادر مطلق عزّجلالہ کو معاذاللہ صراحۃً عاجز مانتا اور دافع البلاء کے صفحہ ۳۴ پر یوں کفر بکتا ہے: خدا ایسے شخص کو پھر دنیا میں نہیں لاسکتا جس کے پہلے فتنے ہی نے دنیا کو تباہ کر دیا ہے۔(دافع البلاء مطبوعہ ربوہ ص ۳۴)

مشرک و قادیانی دونوں کے رد میں اللہ عزوجل فرماتا ہے:

اَفَعَيِيْنَا بِالْخَلْقِ الْاَوَّلِ بَلْ هُمْ فِيْ لَبْسٍ مِّنْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ (۵۰/۱۵)

تو کیا ہم پہلی بار بنا کر تھک گئے بلکہ وہ نئے بننے سے شُبہ میں ہیں۔ (ت)

جب صادق و مصدوق صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ان کے نزول کی خبر دی اور وہ اپنی حقیقت پر ممکن و داخل زیر قدرت و جائز، توانکار نہ کرے گا مگر گمراہ۔

(۳) اگر وہ حکم افراد کو بھی عام مانا جائے تو موت بعدِ استیفائے اجل کیلئے ہے، اس سے پہلے اگر کسی وجہ خاص سے اماتت ہو تو مانع اعادت نہیں بلکہ استیفائے اجل کیلئے ضرور اور ہزاروں کیلئے ثابت ہے،

قال اللہ تعالٰی: اَلَمْ تَرَ اِلَی الَّذِین خَرَجُوْا مِنْ دِیارِہِمْ وَھُمْ اُلُوف حَذَرَ الْمَوْتِ فَقَالَ لَھُمُ اللہ مُوْتُوْا ثُمَّ اَحْیاھُمْ (۲/۲۴۳)

اے محبوب! کیا تم نے نہ دیکھا انہیں جو اپنے گھروں سے نکلے اور وہ ہزاروں تھے موت کے ڈر سے، تو اللہ نے ان سے فرمایا مر جاؤ، پھر انہیں زندہ فرمادیا۔ (ت)

قتادہ نے کہا:

اَمَاتَھُمْ عُقُوْبَۃً ثُمَّ بُعِثُوْا لِیتوَفَّوْا مُدَّۃَ اٰجَالِھِمْ وَلَوْ جَآءَتْ اٰجَالُھُمْ مَا بُعِثُوْا (معناً)

اللہ تعالٰی نے ان کو سزا کے طور پر موت دی پھر زندہ کر دیئے گئے تاکہ اپنی مقررہ عمر کو پورا کریں، اگر ان کی مقررہ عمر پوری ہو جاتی تو دوبارہ نہ اٹھائے جاتے۔ (ت)

(جامع البیان (تفسیر ابن جریر طبری) القول فی تاویل قولہ تعالٰی الم تر الی الذین الآیۃ المطبعۃ المیمنۃ مصر ۲/۳۴۷)

(۴) اس وقت حیات و وفاتِ حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کا مسئلہ قدیم سے مختلف چلا آتا ہے مگر آخر زمانے میں ان کے تشریف لانے اور دجّال لعین کو قتل فرمانے میں کسی کو کلام نہیں، یہ بلا شبہ اہلسنّت کا اجماعی عقیدہ ہے تو وفات مسیح نے قادیانی کو کیا فائدہ دیا اور مغل بچہ، عیسٰی رسول اللہ بے باپ سے پیدا ابن مریم کیونکر ہو سکا؟ قادیانی اس اختلاف کو پیش کرتے ہیں، کہیں اس کا بھی ثبوت رکھتے ہیں کہ اس پنجابی کے ابتداع فی الدین سے پہلے مسلمانوں کا یہ اعتقاد تھا کہ عیسٰی آپ تو نہ اتریں گے کوئی ان کا مثیل پیدا ہو گا، اسے نزول عیسٰی فرمایا گیا اور اس کو ابن مریم کہا گیا؟ اور جب یہ عام مسلمانوں کے عقیدے کے خلاف ہے تو آیہ:

یتبِعْ غَیر سَبِیل الْمُؤْمِنِین نُوَلِّہٖ مَا تَوَلّٰی وَنُصْلِہٖ جَھَنَّمَ وَسَآءَتْ مَصِیْرًا (۴/۱۱۵)

مسلمانوں کی راہ سے جدا راہ چلے ہم اسے اس کے حال پر چھوڑ دیں گے اور اسے دوزخ میں داخل کریں گے اور کیا ہی بُری جگہ پلٹنے کی۔ (ت)

کا حکم صاف ہے۔

(۵) مسیح سے مثیل مسیح مراد لینا تحریف نصوص [۱] ہے کہ عادتِ یہود [۲] ہے، بے دینی کی بڑی ڈھال یہی ہے کہ نصوص کے معنی بدل دیں۔

یحرِّفُوْنَ الْکَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِہٖ (۱۳/۵)

اللہ کی باتوں کو ان کے ٹھکانوں سے بدل دیتے ہیں۔ (ت)

ایسی تاویل گھڑنی نصوصِ شریعت سے استہزاء [۳] اور احکام وارشادات کو درہم برہم کردینا ہے، جس جگہ جس شئ کا ذکر آیا، کہہ سکتے ہیں وہ شیئ خود مراد نہیں اس کا مثیل مقصود ہے، کیا یہ اس کی نظیر نہیں جو اباحیہ ملاعِنہ کہا کرتے ہیں کہ نماز وروزہ فرض ہے نہ شراب وزنا حرام بلکہ وہ کچھ اچھے لوگوں کے نام ہیں جن سے محبت کا ہمیں حکم دیا گیا اور یہ کچھ بدوں کے جن سے عداوت کا۔

(۶) بفرضِ باطل اینہم بر عَلَم پھر اس سے قادیان کا مرتد [۴]، رسول اللہ کا مثیل کیونکر بن بیٹھا؟ کیا اس کے کفر، اس کے کذب، اس کی وقاحتیں [۵]، اس کی فضیحتیں [۶]، اس کی خباثتیں [۷]، اس کی ناپاکیاں، اس کی بیباکیاں کہ عالم آشکار ہیں، چھپ سکیں گی؟ اور جہان میں کوئی عقل و دین والا ابلیس کو جبریل کا مثیل مان لے گا؟ اس کے خرو ارہزار ہا کفریات سے مشتے نمونہ [۸]، رسائل السوء والعقاب علی المسیح الکذاب وقہر الدیان علٰی مرتدٍ بقادیان ونور الفرقان وباب العقائد والکلام وغیرہا میں ملاحظہ ہوں کہ یہ نبیوں کی علانیہ تکذیب کرنے والا، یہ رسولوں کو فحش گالیاں دینے والا، یہ قرآن مجید کو طرح طرح رد کرنے والا، مسلمان بھی ہونا محال، نہ کہ رسول اللہ کی مثال، قادیانیوں کی چالاکی کہ اپنے مسیلمہ [۹] کے نامسلم ہونے سے یوں گریز کرتے اور اس کے ان صریح ملعون کفروں کی بحث چھوڑ کر حیات ووفات مسیح کا مسئلہ چھیڑتے ہیں۔

---

[۱] قرآن پاک کی آیت کو بدلنا۔ [۲] یہودیوں کی عادت۔ [۳] مذاق۔ [۴] مرزا غلام احمد قادیانی۔ [۵] بے شرمیاں۔
[۶] رسوائیاں۔ [۷] گندگیاں۔ [۸] بے وقوف کے ہزار ہا کفریات سے کچھ نمونے۔ [۹] جھوٹا مدعی نبوت مسیلمہ کذاب مراد یہاں مرزا قادیانی ہے۔

(۷) مسیح رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مشہور اوصافِ جلیلہ اور وہ کہ قرآن عظیم نے بیان کئے، یہ تھے کہ اللہ عزّوجل نے ان کو بے باپ کے کنواری بتول کے پیٹ سے پیدا کیا نشانی سارے جہان کیلئے:

قَالَتْ اَنّٰی یکوْنُ لِیْ غُلٰم وَّلَمْ یمسَسنِی بَشَر وَّلَمْ اَكُ بَغِیا قَالَ كَذٰلِكِ قَالَ رَبُّكِ هُوَ عَلَیَّ هَین وَّ لِنَجْعَلَه اٰیة لِّلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِّنَّا وَ كَانَ اَمْرَاً مَّقْضِیا (۱۹/۲۰و۲۱)

بولی میرے لڑکا کہاں سے ہوگا، مجھے تو کسی آدمی نے ہاتھ نہ لگایا، نہ میں بدکار ہوں، کہا یونہی ہے، تیرے ربّ نے فرمایا ہے کہ یہ مجھے آسان ہے اور اسلئے کہ ہم اسے لوگوں کے واسطے نشانی کریں اور اپنی طرف سے ایک رحمت اور یہ امر ٹھہر چکا ہے۔ (ت)

انہوں نے پیدا ہوتے ہی کلام فرمایا:۔

فَنَادٰها مِنْ تَحْتِهَا اَلاَّ تحْزَنِیْ قَدْ جَعَلَ رَبُّكِ تَحْتَكِ سَرِیًّا الآیة (۱۹/۲۴)

تو اس کے نیچے والے نے اسے آواز دی کہ تو غم نہ کر، تیرے ربّ نے تیرے نیچے نہر بہادی ہے۔

علی قراءة من تحتها بالفتح فیهما وتفسیره بالمسیح علیه الصلوٰة والسلام (معناً)

اس قرأت پر جس میں مَنْ کی میم مفتوح اور تَحْتَهَا کی دوسری تاء مفتوح ہے
اور اس کی تفسیر حضرت عیسٰی علیہ الصلوٰۃ والسلام سے کی گئی ہے۔

(جامع البیان (تفسیر ابن جریر طبری) القول فی تاویل قولہ تعالٰی فناداہا من تحتہا الخ مطبعہ میمنہ مصر ۱۶/۴۵)

انہوں نے گہوارے [1] میں لوگوں کو ہدایت فرمائی۔

یکلم الناس فی المهد و کهلا (۳/۴۶)

لوگوں سے باتیں کرے گا پالنے میں اور پکی عمر میں۔ (ت)

انہیں ماں کے پیٹ یا گود میں کتاب عطا ہوئی، نبوت دی گئی،

قال انی عبد الله اٰتٰنی الکتٰب وجعلنی نبیا (۱۹/۳۰)

بچہ نے فرمایا میں ہوں اللہ کا بندہ، اس نے مجھے کتاب دی اور مجھے غیب کی خبریں بتانے والا (نبی) کیا۔

---

[1] جھولا۔

وہ جہاں تشریف لے جائیں برکتیں ان کے قدم کے ساتھ رکھی گئیں۔

وجعلنی مبٰرکًا اینما کنت (۳۱/۱۹)

اس نے مجھے مبارک کیا میں کہیں ہوں۔ (ت)

برخلاف کفرِ طاغیہ[۱] قادیان کہ کہتا ہے جس کے پہلے فتنے ہی نے دنیا کو تباہ کردیا۔

انہیں اپنے غیبوں پر مسلط کیا،

عٰلم الغیب فلا یظھر علٰی غیبہ احدا الا من ارتضٰی من رسول (۲۷،۲۶/۷۲)

غیب کا جاننے والا تو اپنے غیب پر کسی کو مسلط نہیں کرتا سوائے اپنے پسندیدہ رسولوں کے۔ (ت)

جس کا ایک نمونہ یہ تھا کہ لوگ جو کچھ کھاتے اگرچہ سات کوٹھڑیوں میں چھپ کر، اور جو کچھ گھروں میں ذخیرہ رکھتے اگرچہ سات تہ خانوں کے اندر، وہ سب ان پر آئینہ تھا۔

وانبئکم بما تاکلون وما تدخرون فی بیوتکم (۴۹/۳)

اور تمہیں بتاتا ہوں جو تم کھاتے ہو اور جو اپنے گھروں میں جمع کر رکھتے ہو۔ (ت)

انہیں توراتِ مقدس کے بعض احکام کا ناسخ[۲] کیا،

ومصدقالما بین یدی من التوٰرۃ ولاحل لکم بعض الذی حُرِّم علیکم (۵۰/۳)

اور تصدیق کرتا آیا ہوں اپنے سے پہلی کتاب توریت کی اور اس لئے کہ حلال کروں تمہارے لئے کچھ وہ چیزیں جو تم پر حرام تھیں۔

انہیں قدرت دی کہ مادر زاد اندھے اور لاعلاج برص کو شفا دیتے،

وتبریٔ الاکمہ والابرص باذنی (۱۱۰/۵)

اور تو مادر زاد اندھے اور سفید داغ والے کو میرے حکم سے شفا دیتا۔ (ت)

انہیں قدرت دی کہ مردے زندہ کرتے،

واذ تخرج الموتٰی باذنی واُحی الموتٰی باذن اللہ (۴۹/۳)

اور جب تو مردوں کو میرے حکم سے زندہ نکالتا۔ اور میں مردے جِلاتا ہوں اللہ کے حکم سے۔ (ت)

---

[۱] باغی۔ [۲] منسوخ کرنے والا۔

ان پر اپنے وصفِ خالقیت [1] کا پرتو [2] ڈالا کہ مٹی سے پرند کی صورت خلق فرماتے اور اپنی پھونک سے اس میں جان ڈالتے کہ اُڑتا چلا جاتا،

واذ تخلق من الطین کھیئۃ الطیر باذنی فتنفخ فیھا فتکون طیراً باذنی (۱۱۰/۵)

اور جب تو مٹی سے پرند کی سی مورت میرے حکم سے بناتا پھر اس میں پھونک مارتا تو وہ میرے حکم سے اڑنے لگتا۔ (ت)

ظاہر ہے کہ قادیانی میں ان میں سے کچھ نہ تھا پھر وہ کیونکر مثیل مسیح ہو گیا؟

اخیر کی چار یعنی مادر زاد [3] اندھے اور ابرص [4] کو شفاء دینا، مردے جِلانا [5]، مٹی کی مورت میں پھونک سے جان ڈال دینا، یہ قادیانی کے دل میں بھی کھٹکے کہ اگر کوئی پوچھ بیٹھا کہ تو مثیل مسیح بنتا ہے ان میں سے کچھ کر دکھا اور وہ اپنا حال خوب جانتا تھا کہ سخت جھوٹا ملوم ہے اور الٰہی برکات سے پورا محروم، لہٰذا اس کی یوں پیش بندی کی کہ قرآن عظیم کو پس پشت پھینک کر رسول اللہ کے روشن معجزوں کو پاؤں تلے مل کر صاف کہہ دیا کہ معجزے نہ تھے مسمریزم کے شعبدے تھے، میں ایسی باتیں مکروہ نہ جانتا تو کر دکھاتا، وہی ملاعنہ مشرکین کا طریقہ اپنے عجز پر یوں پردہ ڈالنا کہ

لو نشاء لقلنا مثل ھذا (۳۱/۸)

اگر ہم چاہتے تو ایسا کلام کہتے۔

ہم چاہتے تو اس قرآن کا مثل تصنیف کر دیتے، ہم خود ہی ایسا نہیں کرتے، الا لعنۃ اللہ علی الکٰفرین۔

---

[1] پیدا کرنے والی صفت۔ [2] سایہ۔ [3] پیدائشی۔ [4] برص والے۔ [5] زندہ کرنا۔

قادیانی خَذَ لَہُ اللّٰہ کے ازالہ اوہام ص ۵، ۴، ۳ و نوٹ آخر میں ۱۵۱ تا آخر صفحہ ۱۶۲ ملاحظہ ہوں جہاں اس نے پیٹ بھر کر یہ کفر بکے ہیں یا ان کی تلخیص رسالہ قہر الدیان ص ۱۰ تا ۱۵ مطالعہ ہوں، یہاں دو چار صرف بطور نمونہ منقول:

ملعون ازالہ ص ۳: احیاءِ جسمانی [۱] کچھ چیز نہیں۔

ملعون ازالہ ص ۴: کیا تالاب کا قصّہ مسیحی معجزات کی رونق دور نہیں کرتا۔

ملعون ازالہ ص ۱۵۱: (ص) شعبدہ بازی اور دراصل بے سود [۲]، عوام کو فریفتہ کرنے والے مسیح اپنے باپ یوسف کے ساتھ بائیس برس تک نجاری کرتے رہے، بڑھئی کا کام درحقیقت ایسا ہے جس میں کلوں کے ایجاد میں عقل تیز ہوجاتی ہے، بعض چڑیاں کل کے ذریعہ سے پرواز کرتی ہیں، بمبئی کلکتہ میں ایسے کھلونے بہت بنتے ہیں، یہ بھی قرین قیاس ہے کہ ایسے اعجاز مسمریزمی بطور لہو ولعب نہ بطور حقیقت ظہور میں آسکیں، سلبِ امراض مسمریزم کی شاخ ہے ایسے لوگ ہوتے رہے ہیں جو اس سے سلبِ امراض کرتے ہیں، مبروص ان کی توجہ سے اچھے ہوتے ہیں، مسیح مسمریزم میں کمال رکھتے تھے، یہ قدر کے لائق نہیں، یہ عاجز اس کو مکروہ قابل نفرت نہ سمجھتا تو ان عجوبہ نمائیوں میں ابن مریم سے کم نہ رہتا، اس عمل کا ایک نہایت بُرا خاصہ ہے جو اپنے تئیں [۳] اس میں ڈالے روحانی تاثیروں میں بہت ضعیف اور نکّما ہوجاتا ہے، یہی وجہ ہے کہ مسیح جسمانی بیماریوں کو اس عمل (مسمریزم) سے اچھا کرتے، مگر ہدایت توحید اور دینی استقامتوں کے دلوں میں قائم کرنے میں ان کا نمبر ایسا کم رہا کہ قریب قریب ناکام رہے، ان پرندوں میں صرف جھوٹی حیات، جھوٹی جھلک نمودار ہوجاتی تھی، مسیح کے معجزات اس تالاب کی وجہ سے بے رونق بے قدر تھے جو مسیح کی ولادت سے پہلے مظہر عجائبات تھا، بہر حال یہ معجزہ صرف ایک کھیل تھا جیسے سامری کا گوسالہ۔

ص: ازالہ اوہام، مطبع ریاض الہند ص ۱۲۱۔ ۱۱۳

مسلمانو! دیکھا، ان ملعون کلمات میں وہ کونسی گالی ہے جو رسول اللہ کو نہ دی اور وہ کونسی تکذیب ہے جو آیاتِ قرآن کی نہ کی، اتنے ہی جملوں میں تینتیس [۳۳] کفر ہیں۔

بہر حال یہ تو ثابت ہوا کہ یہ مرتد مثیل مسیح نہیں، مسلمانوں کے نزدیک یوں کہ وہ نبی مرسل اولوالعزم صاحب معجزات وآیات بینات [۴]، اور یہ مردود ومطرود ومرتد ومورِدِ آفات، اور خود اس کے نزدیک یوں کہ معاذاللہ وہ شعبدہ باز بھانمتی مسمریزمی تھے، روحانی تاثیروں میں ضعیف نکمّے اور یہ ڈال کا ٹوٹا مقدس مہذب برگزیدہ ہادی، الا لعنۃ اللہ علی الظّٰلمین خبردار! ظالموں پر خدا کی لعنت۔ (ت)

---

[۱] جسم زندہ کرنا۔ [۲] بے فائدہ۔ [۳] اپنے آپ کو۔ [۴] کھلی نشانیاں۔

ہاں ایک صورت ہے، اس نے اپنے زعمِ ملعون میں مسیح کے یہ اوصاف گنے، دافع البلاء ص ۴: مسیح کی راستبازی اپنے زمانے میں دوسروں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی بلکہ یحییٰ کو اس پر ایک فضیلت ہے کیونکہ وہ (یحییٰ) شراب نہ پیتا تھا، کبھی نہ سنا کہ کسی فاحشہ نے اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا یا ہاتھوں اور اپنے سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی، اسی وجہ سے خدا نے یحییٰ کا نام حصور رکھا مسیح نہ رکھا کہ ایسے قصے اس نام کے رکھنے سے مانع تھے۔ (دافع البلاء مطبع ضیاء الاسلام، قادیان ص ۶۔۵)

ضمیمہ انجام آتھم ص ۷: آپ (یعنی عیسیٰ) کا کنجریوں سے میلان اور صحبت بھی شاید اسی وجہ سے ہو کہ جدی مناسبت درمیان ہے (یعنی عیسیٰ بھی ایسوں ہی کی اولاد تھے) ورنہ کوئی پرہیزگار ایک جوان کنجری کو یہ موقع نہیں دے سکتا کہ وہ اس کے سر پر اپنے ناپاک ہاتھ لگائے، زنا کاری کی کمائی کا پلید عطر اس کے سر پر ملے، اپنے بال اس کے پیروں پر ملے، سمجھنے والے سمجھ لیں کہ ایسا انسان کس چلن کا آدمی ہو سکتا ہے۔

ص ۶: حق یہ ہے کہ آپ سے کوئی معجزہ نہ ہوا۔

ص ۷: آپ کے ہاتھ میں سوا مکر و فریب کے کچھ نہ تھا، آپ کا خاندان بھی نہایت ناپاک ہے، تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زناکار اور کسبی عورتیں تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ہوا۔ یہ پچاس کفر ہوئے۔

نیز اسی رسالہ ملعونہ میں ص ۴ سے ۸ تک بحیلہ باطلہ مناظرہ خود ہی جلے دل کے پھپھولے پھوڑے، اللہ عزوجل کے سچے رسول مسیح عیسیٰ بن مریم کو نادان، شریر، مکار، بدعقل، زنانے خیال والا، فحش گو، بدزبان، کٹیل، جھوٹا، چور، علمی عملی قوت میں بہت کچا، خلل دماغ والا، گندی گالیاں دینے والا، بدقسمت، نرا فریبی، پیرو شیطان وغیرہ وغیرہ خطاب اس قادیانی دجّال نے دیئے اور اس کے تین کفر اوپر گزرے کہ اللہ مسیح کو دوبارہ نہیں لا سکتا، مسیح فتنہ تھا، مسیح کے فتنے نے تباہ کر دیا۔ یہ سب ستر کفر ہوئے اور ہزاروں ستر کی گنتی کیا، غرض تیس سے اوپر اوصاف اس دجّال مرتد نے اپنے مزعوم مسیح میں بتائے، اگر قادیانی خود اپنے لئے ان میں سے دس وصف بھی قبول کرلے کہ یہ شخص یعنی یہی قادیانی بدچلن، بدمعاش، فریبی، مکّار، زنانے خیال والا، کٹیل بھی جھوٹا، چور، گندی گالیوں والا، ابلیس کا چیلہ، کنجریوں کی اولاد، کسبیوں کا جنا ہے، زنا کے خون سے بنا ہے، تو ہم بھی اس کی مان لیں گے کہ یہ ضرور مثیلِ مسیح ہے مگر کون سے مسیح کا؟ اسی مسیح قبیح کا جو اس کا موہوم و مزعوم[۱] ہے، الا لعنة اللہ علی الظّٰلمین۔

مسلمانو! یہ سات فائدے محفوظ رکھئے، کیسا آفتاب سے زیادہ روشن ہوا کہ قادیانیوں کا مسئلہ وفات و حیاتِ مسیح چھیڑنا کیسا ابلیسی مکر، کیسی عبث[۲] بحث، کیسی تضییع[۳] وقت، کیسا قادیانی کے صریح کفروں کی بحث سے جان چھڑانا اور فضول زق زق میں وقت گنوانا ہے!

---

[۱] گمان۔ [۲] فضول۔ [۳] وقت کا زیاں۔

اس کے بعد ہمیں حق تھا کہ ان ناپاک وبے اصل و پا،در ہوا شبہوں کی طرف التفات بھی نہ کرتے جو انہوں نے حیاتِ رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام پر پیش کئے، ایسی مہمل [1] عیاریوں کیادیوں [2] کا بہتر جواب یہی تھا کہ ہشت۔ پہلے قادیانی کے کفر اٹھاؤ یا اسے کافر مان کر توبہ کرو، اسلام لاؤ، اس کے بعد یہ فرعی مسئلہ بھی پوچھ لینا مگر ہم ان مرتدین سے قطع نظر کر کے اپنے دوست سائل سنّی المذہب سے جوابِ شبہات گزارش کرتے ہیں، وَبِاللّٰهِ التَّوْفِیق۔

**پہلا شبہ :۔**

کریمہ والذین یدعون من دون اللہ الأیة

اقول اولاً:۔ یہ شبہ مرتدانِ حال [3] نے کافرانِ ماضی [4] سے ترکہ میں پایا ہے، جب آیہ کریمہ:

انکم وما تعبدون من دون اللہ حصب جہنم انتم لھا واردون (۲۱/۹۸)

نازل ہوئی کہ بیشک تم اور جو کچھ تم اللہ کے سوا پوجتے ہو سب دوزخ کے ایندھن ہو تمہیں اس میں جانا ہے۔

مشرکین نے کہا کہ ملائکہ اور عیسیٰ اور عزیر بھی تو اللہ کے سوا پوجے جاتے ہیں، اس پر ربّ عزوجل نے ان جھگڑالو کافروں کو قرآن کریم کی مراد بتائی کہ آیت بتوں کے حق میں ہے۔

ان الذین سبقت لھم منّا الحسنیٰ اولئك عنھا مبعدون لا یسمعون حسیسھا (۲۱/۱۰۱،۱۰۲)

بیشک وہ جن کیلئے ہمارا بھلائی کا وعدہ ہو چکا وہ جہنم سے دور رکھے گئے ہیں وہ اس کی بھنک تک نہ سنیں گے۔

قرآن کریم نے خود اپنا محاورہ بتایا جب بھی مرتدوں نے وہی راگ گایا۔ ابوداؤد کتاب الناسخ والمنسوخ میں اور فریابی عبد بن حمید وابن جریر وابن ابی حاتم طبرانی وابن مردویہ اور حاکم مع تصحیح مستدرک میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی:

لما نزلت انکم وما تعبدون من دون اللہ حصب جہنم انتم لھا واردون فقال المشرکون الملئکة وعیسیٰ وعزیر یعبَدون من دون اللہ فنزلت ان الذین سبقت لھم منا الحسنیٰ اولئك عنھا مبعدون

جب یہ آیت نازل ہوئی۔ اِنَّکُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ (الآیۃ) تو مشرکین نے کہا ملائکہ، حضرت عیسیٰ اور حضرت عزیر کو بھی اللہ تعالیٰ کے سوا پوجا جاتا ہے تو یہ آیت نازل ہوئی ان الذین سبقت (الآیۃ) بیشک وہ جن کیلئے ہمارا وعدہ بھلائی کا ہو چکا وہ جہنم سے دور رکھے گئے ہیں۔ (المستدرک کتاب التفسیر تفسیر سورہ انبیاء دارالفکر بیروت ۲/۳۸۵)

---

[1] بے معنی۔ [2] مکاریوں۔ [3] اس دور کے مرتد۔ [4] پرانے کافروں۔

ثانیاً:۔

"یدعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللہِ" یقیناً مشرکین ہیں اور قرآنِ عظیم نے اہل کتاب کو مشرکین سے جدا کیا، ان کے احکام ان سے جدا رکھے، ان کی عورتوں سے نکاح صحیح ہے مشرکہ[1] سے باطل، اِن کا ذبیحہ حلال ہو جائے گا، اُن کا مردار،

قال اللہ تعالیٰ: لم یکن الذین کفروا من اھل الکتٰب والمشرکین منفکین حتّٰی تاتیھم البینۃ

کتابی کافر اور مشرک اپنا دین چھوڑنے کو نہ تھے جب تک ان کے پاس دلیل نہ آئے۔ (ت) (۹۸/۱)

و قال اللہ تعالیٰ: ان الذین کفروا من اھل الکتٰب والمشرکین

فی نار جھنم خٰلدین فیھا اولٰئك ھم شر البریۃ (۹۸/۶)

بیشک جتنے کافر ہیں کتابی اور مشرک سب جہنم کی آگ میں ہیں، ہمیشہ اس میں رہیں گے، وہی تمام مخلوق سے بدتر ہیں۔(ت)

و قال اللہ تعالیٰ: ما یود الذین کفروا من اھل الکتٰب ولا المشرکین

ان ینزل علیکم من خیر من ربکم (۲/۱۰۵)

وہ جو کافر ہیں کتابی یا مشرک، وہ نہیں چاہتے کہ تم پر کوئی بھلائی اترے تمہارے ربّ کے پاس سے۔ (ت)

و قال اللہ تعالیٰ: لتجدن اشد الناس عداوۃ للذین اٰمنوا الیھود والذین

اشرکوا ولتجدن اقربھم مودۃ للذین اٰمنو الذین قالوا انا نصارٰی (۵/۸۲)

ضرور تم مسلمانوں کا سب سے بڑھ کر دشمن یہودیوں اور مشرکوں کو پاؤ گے اور ضرور تم مسلمانوں کی دوستی میں

سب سے زیادہ قریب ان کو پاؤ گے جنھوں نے کہا کہ بیشک ہم نصارٰی ہیں۔(ت)

و قال اللہ تعالیٰ: الیوم احل لکم الطیبٰت وطعام الذین اوتوا الکتٰب حل لکم وطعامکم

حل لھم والمحصنٰت من المؤمنٰت والمحصنٰت من الذین اوتوا الکتٰب من قبلکم (۵/۵)

آج تمہارے لئے پاک چیزیں حلال ہوئیں اور کتابیوں کا کھانا تمہارے لئے حلال ہے اور تمہارا کھانا

ان کیلئے حلال ہے اور پارسا عورتیں مسلمان اور پارسا عورتیں ان میں سے جن کو تم سے پہلے کتاب ملی۔ (ت)

ولا تنکحوا المشرکٰت حتی یؤمن (۲/۲۲۱)

اور شرک والی عورتوں سے نکاح نہ کرو جب تک مسلمان نہ ہو جائیں۔ (ت)

جب قرآن عظیم "یدعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللہِ" میں نصارٰی کو داخل نہیں فرماتا اس "اَلَّذِین" میں مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کیونکر داخل ہو سکیں گے؟

---

[1] شرک کرنے والی۔

ثالثاً۔ سورت مکیہ ہے اور سوائے عاصم، قُرّاءِ سبعہ کی قرأت "تَدْعُوْنَ" بہ تائے خطاب، تو بُت پرست ہی مراد ہیں اور "اَلَّذِین یدعُونَ اَصْنَامٌ" جنہیں وہ پوجتے ہیں وہ بُت ہیں۔

رابعاً۔ خود آیہ کریمہ طرح طرح دلیل ناطق کہ حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والثناء عموماً اور حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والتسلیم خصوصاً مراد نہیں، جہاں فرمایا اَمْوَات غَیر اَحْیاءٍ (۲۱/۱۶) (مردے ہیں زندہ نہیں۔) اموات سے متبادر یہ ہوتا ہے کہ پہلے زندہ تھے پھر موت لاحق ہوئی لہٰذا ارشاد ہوا "غَیر اَحْیاءٍ" یہ وہ مردے ہیں کہ نہ اب تک زندہ ہیں نہ کبھی تھے نِرے جماد ہیں یہ بتوں ہی پر صادق ہے،

تفسیر ارشاد العقل السلیم میں ہے:

حیث کان بعض الاموات مما یعتریه الحیاة سابقا اولاحقا کاجساد الحیوان والنطف التی ینشئها الله تعالٰی حیوانا احترز عن ذٰلك فقیل غیر احیاءٍ ای لا یعتریها الحیٰوة اصلا فهی اموات علی الاطلاق (ارشاد العقل السلیم (تفسیر ابی السعود) آیۃ ۲۱/۱۶ داراحیاء التراث العربی بیروت ۵/۱۰۶)

بعض اموات وہ تھے جنہیں زندگی حاصل تھی جیسے مردہ حیوان کا جسم، اور بعض وہ ہیں جنہیں زندگی ملنے والی ہے مثلاً نطفہ جسے اللہ تعالٰی مستقبل میں حیوان بنائے گا اس لئے ایسے اموات سے احتراز کیا اور فرمایا غیر احیاء یعنی یہ وہ اموات ہیں جنہیں زندگانی (ماضی یا مستقبل میں) بالکل حاصل نہیں لہٰذا یہ علی الاطلاق اموات ہیں۔

خامساً: رب عزوجل فرماتا ہے:

ولا تحسبن الذین قتلوا فی سبیل اللہ امواتا بل احیاء عند ربھم

یرزقون فرحین بما اٰتٰھم اللہ من فضلہ (۱۶۹/۳)

خبردار! شہیدوں کو ہرگز مردہ نہ جانیو بلکہ وہ اپنے رب کے یہاں زندہ ہیں، روزی پاتے ہیں،

اللہ نے جو اپنے فضل سے دیا اس پر خوش ہیں۔

اور فرماتا ہے:

ولا تقولوا لمن یقتل فی سبیل اللہ اموات بل احیاء ولکن لا تشعرون (۱۵۴/۲)

جو اللہ کی راہ میں مارے جائیں انہیں مردہ نہ کہو بلکہ وہ زندہ ہیں تمہیں خبر نہیں۔

محال ہے کہ شہید کو تو مردہ کہنا حرام، مردہ سمجھنا حرام اور انبیاء معاذ اللہ مردے کہے سمجھے جائیں، یقیناً قطعاً ایماناً وہ "اَحیاء غَیر اَموَاتٍ" (زندہ ہیں مردے نہیں) ہیں نہ کہ عیاذاً باللہ "اموات غَیر اَحیاءٍ" (مردے ہیں زندہ نہیں) جس وعدہ الٰہیہ کی تصدیق کیلئے ان کو عروضِ موت ایک آن کیلئے لازم ہے قطعاً شہداء کو بھی لازم ہے۔

کل نفس ذائقۃ الموت (۳۵/۲۱)

ہر جان کو موت کا مزہ چکھنا ہے۔ (ت)

پھر جب یہ "اَحیاء غَیر اَموَاتٍ" ہیں وہ یقیناً ان سے لاکھوں درجے زائد "اَحیاء غَیر امواتٍ" ہیں نہ کہ "اَموات غَیر اَحیاءٍ"۔

سادساً: آیہ کریمہ میں "وَھُمْ قَدْ خُلِقُوْا" بصیغہ ماضی نہیں بلکہ "وَھُمْ یخلَقُوْنَ" (۲۰/۱۶) بصیغہ مضارع ہے کہ دلیل تجدّد [1] و استمرار [2] ہو یعنی بنائے گھڑے جاتے ہیں اور نئے نئے بنائے گھڑے جائیں گے، یہ یقیناً بُت ہیں۔

---

[1] نئے نئے۔ [2] برابر، مستقل۔

سابعاً: آیہ کریمہ میں ان سے کسی چیز کی خلق کا سلبِ کُلّی [1] فرمایا کہ

لَا یخلُقُوْنَ شَیئاً (۱۶/۲۰)

وہ کوئی چیز نہیں بناتے۔

اور قرآن عظیم نے عیسٰی علیہ الصلوٰۃ والسلام کیلئے بعض اشیاء کی خلق ثابت فرمائی،

وَاِذْ تَخْلُقُ مِنَ الطِّیْنِ کَھَیْئَۃِ الطَّیْرِ (۵/۱۱۰)

اور جب تو مٹی سے پرند کی مورت بناتا۔

اور ایجاب جزئی نقیض سلبِ کُلّی [2] ہے تو عیسٰی علیہ الصلوٰۃ والسلام پر صادق نہیں، نامناسب سے قطع نظر ہو تو اَمْوَات قضیہ مطلقہ عامہ ہے یا دائمہ بر تقدیر ثانی [3] یقیناً انس وجن وملک سے کوئی مراد نہیں ہوسکتا کہ ان کیلئے حیات بالفعل ثابت ہے نہ کہ ازل سے ابد تک دائم موت، بر تقدیر اوّل [4] قضیہ کا اتنا مفاد کہ کسی نہ کسی زمانے میں ان کو موت عارض ہو، یہ ضرور عیسٰی وملائکہ علیہم الصلوٰۃ والسلام سب کیلئے ثابت، بیشک ایک وقت وہ آئے گا کہ مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام وفات پائیں گے اور روز قیامت ملائکہ کو بھی موت ہے، اس سے یہ کب ثابت ہوا کہ موت ہوچکی، ورنہ "یدعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللہ" میں ملائکہ بھی داخل ہیں، لازم کہ وہ بھی مرچکے ہوں، اور یہ باطل ہے۔

تفسیر انوار التنزیل میں ہے:

(اَمْوَات) حالاً او مآلاً غیر احیاءٍ بالذّاتِ لیتناول کُلَّ معبودٍ

مردے حال میں یا آئندہ غیر زندے بالذات تاکہ ہر معبود کو شامل ہو۔

(انوار التنزیل (تفسیر بیضاوی) آیۃ ۱۶/۲۱ مصطفی البابی مصر، ۱/۲۷۰)

تفسیر عنایۃ القاضی میں ہے:

فالمراد مالا حیٰوۃ لہ سواء کان لہ حیٰوۃ ثم مات کعزیر او سیموت کعیسٰی والملٰئکۃ علیھم السلام او لیس من شانہ الحیٰوۃ کالاصنام (عنایۃ القاضی حاشیۃ الشہاب علی تفسیر البیضاوی آیۃ ۱۶/۲۱، دار صادر بیروت، ۵/۳۲۲)

یعنی ان اموات سے عام مراد ہے خواہ اس میں حیات کی قابلیت ہی نہ ہو جیسے بت، یا حیات تھی اور موت عارض [5] ہوئی جیسے عزیر، یا آئندہ عارض ہونے والی ہے جیسے عیسٰی وملائکہ علیہم الصلوٰۃ والسلام۔

منکرین دیکھیں کہ ان کا شبہ ہر پہلو پر مردود ہے، وللہ الحمد۔

---

[1] مکمل انکار۔ [2] جز کا ماننا کل کے انکار کا عکس یعنی الٹ ہے۔ [3] بحث۔ [4] اگر دوسرے قول کو لے لیں۔ [5] لاحق۔

